يا ايها المزمل ۝ قم الليل الا قليلا ۝ نصفه او انقص منه قليلا ۝ او زد عليه ورتل
القرآن ترتيلا ۝ انا سنلقي عليك قولا ثقيلا ۝ ان ناشئة الليل هي اشد وطا واقوم قيلا ۝
ان لك في النهار سبحا طويلا ۝ واذكر اسم ربك وتبتل اليه تبتيلا ۝
رب المشرق والمغرب لا اله الا هو فاتخذه وكيلا ۝ واصبر على ما يقولون واهجرهم هجرا جميلا ۝
وذرني والمكذبين اولي النعمة ومهلهم قليلا ۝ ان لدينا انكالا وجحيما ۝

# سورۂ مزمّل سے جادو کا توڑ

مؤلف
ڈاکٹر حشمت جاہ

سورۂ مزمل کی مدد سے روحانی اور جسمانی جادو کا توڑ خود کیجیے

# سورۂ مزمل

# سے

# جادو کا توڑ

مئولف

ڈاکٹر حشمت جاہ

## اِسلامی کُتب خانہ

فضل الٰہی مارکیٹ، چوک اُردو بازار لاہور۲

فون: ۷۲۲۳۵۰۲

مؤلف ............... ڈاکٹر حشمت جاہ

ناشر ............... اسلامی کتب خانہ

پرنٹر ............... رضا پرنٹرز لاہور

قیمت ...............

# فہرست

(۸)



## سُوْرَةُ الْمُزَّمِّلِ مَكِّيَّةٌ وَّعِشْرُوْنَ اٰيَةً وَّفِيْهَا رُكُوْعَانِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يٰٓاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ ۙ ١ قُمِ الَّيْلَ اِلَّا قَلِيْلًا ۙ ٢ نِّصْفَهٗٓ اَوِ انْقُصْ مِنْهُ قَلِيْلًا ۙ ٣
اَوْ زِدْ عَلَيْهِ وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِيْلًا ۭ ٤ اِنَّا سَنُلْقِيْ عَلَيْكَ
قَوْلًا ثَقِيْلًا ٥ اِنَّ نَاشِئَةَ الَّيْلِ هِيَ اَشَدُّ وَطْـًٔا وَّاَقْوَمُ
قِيْلًا ۭ ٦ اِنَّ لَكَ فِي النَّهَارِ سَبْحًا طَوِيْلًا ۭ ٧ وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ وَتَبَتَّلْ
اِلَيْهِ تَبْتِيْلًا ۭ ٨ رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ
وَكِيْلًا ٩ وَاصْبِرْ عَلٰي مَا يَقُوْلُوْنَ وَاهْجُرْهُمْ هَجْرًا جَمِيْلًا ١٠
وَذَرْنِيْ وَالْمُكَذِّبِيْنَ اُولِي النَّعْمَةِ وَمَهِّلْهُمْ قَلِيْلًا ١١ اِنَّ لَدَيْنَآ
اَنْكَالًا وَّجَحِيْمًا ۙ ١٢ وَّطَعَامًا ذَا غُصَّةٍ وَّعَذَابًا اَلِيْمًا ١٣ يَوْمَ تَرْجُفُ
الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ وَكَانَتِ الْجِبَالُ كَثِيْبًا مَّهِيْلًا ١٤ اِنَّآ اَرْسَلْنَآ
اِلَيْكُمْ رَسُوْلًا ڏ شَاهِدًا عَلَيْكُمْ كَمَآ اَرْسَلْنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا ١٥
فَعَصٰى فِرْعَوْنُ الرَّسُوْلَ فَاَخَذْنٰهُ اَخْذًا وَّبِيْلًا ١٦ فَكَيْفَ
تَتَّقُوْنَ اِنْ كَفَرْتُمْ يَوْمًا يَّجْعَلُ الْوِلْدَانَ شِيْبَا ١٧ السَّمَاۗءُ
مُنْفَطِرٌۢ بِهٖ ۭ كَانَ وَعْدُهٗ مَفْعُوْلًا ١٨ اِنَّ هٰذِهٖ تَذْكِرَةٌ ۚ فَمَنْ شَاۗءَ
اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ سَبِيْلًا ١٩ اِنَّ رَبَّكَ يَعْلَمُ اَنَّكَ تَقُوْمُ اَدْنٰى مِنْ ثُلُثَيِ ع ۱
الَّيْلِ وَنِصْفَهٗ وَثُلُثَهٗ وَطَاۗىِٕفَةٌ مِّنَ الَّذِيْنَ مَعَكَ ۭ وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ
الَّيْلَ وَالنَّهَارَ ۭ عَلِمَ اَنْ لَّنْ تُحْصُوْهُ فَتَابَ عَلَيْكُمْ فَاقْرَءُوْا مَا
تَيَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ ۭ عَلِمَ اَنْ سَيَكُوْنُ مِنْكُمْ مَّرْضٰى ۙ وَاٰخَرُوْنَ
يَضْرِبُوْنَ فِي الْاَرْضِ يَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ ۙ وَاٰخَرُوْنَ يُقَاتِلُوْنَ فِيْ

سَبِيلِ اللّٰهِ فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَاَقْرِضُوا
اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ هُوَ
خَيْرًا وَّاَعْظَمَ اَجْرًا وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿٢٠﴾



# اجازت اور تعویذ کی زکوٰۃ کس طرح ادا کی جائے؟

عمل کی اگر بار بار تکرار کی جائے تو دماغ حرکت پذیر ہوجاتا ہے۔ اس طرح ارادے پر قابو پالیا جاتا ہے مشق کی مدد سے مہارت میں اضافہ ہوجاتا ہے اس لیے قوت ارادی کی مدد سے کام میں آسانی پیدا ہوجاتی ہے بنیادی فطرت روحانی علوم کی طرف طبیعت کو مائل کرتی ہے ابتدائی عمر سے ان چیزوں کو سمجھنے اور پھر اسے بار بار استعمال کرنا پڑتا ہے پھر ایک کے اندر بنیادی فطرت موجود ہوتی ہے بلکہ محض تفریحاً روحانی قوت کا استعمال کرنے والے بھی کامیابی سے ہمکنار ہوتے ہیں آہستہ آہستہ پراسرار رازوں کے انکشافات ہوتے رہتے ہیں۔ خیال اور ارادے سے کام لے کر اس پرعمل کر کے بار بار تکرار کر کے حسب منشاء نتائج حاصل کیے جاسکتے ہیں اگر آپ اس کتاب سے فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں اگر آپ کسی جسمانی، ذہنی یا روحانی مسئلے کے حل کے لیے تعویذ یا کسی عمل سے فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں تو اس کا طریقۂ کار یہ ہے کہ ہر مسئلے کے ساتھ ایک روحانی نمبر یا عدد دیا گیا ہے۔ کام ہونے کی صورت میں اتنی تعداد میں کتابیں دوستوں یا عزیزوں میں تقسیم کردیں مثلاً کسی مسئلے کے ساتھ روحانی نمبر یا عدد ''۹'' دیا گیا ہے تو آپ کم از کم ۹ زیادہ سے زیادہ ۹۰ کتابیں تقسیم کردیں یہ مسئلے کی

نوعیت کے مطابق ہوگا جس کی کم از کم مدت ۹ دن زیادہ سے زیادہ ۹۰ دن ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ زیادہ سے زیادہ لوگ روحانی علوم کی امداد سے فائدہ اٹھا سکیں کم تعداد ان حضرات کے لیے ہیں جو صاحب حیثیت نہیں ہے ہر مسئلے کے ساتھ ہر روحانی نمبر الگ الگ ہوگا اس لیے ہر نمبر کی کم از کم تعداد درج ہوں گی صاحب حیثیت حضرات اس نمبر کا دس گنا کتابیں تقسیم کردیں کتاب وہی تقسیم کریں جس میں درج تعویذ یا عمل سے آپ نے فائدہ اٹھایا ہو، کسی عمل یا تعویذ کے اثرات کی کم سے کم مدت ایک دن زیادہ سے زیادہ مدت ۹۰ دن ہوگی کام نہ ہونے کی صورت میں جوابی لفافہ بھیج کر رابطہ کریں۔

## درود شریف کون سا پڑھنا چاہیے؟

کتاب میں بار بار درود مدنی اور درود الصوفی کا تذکرہ کیا گیا ہے جو مجھے سینہ بہ سینہ عطا ہوا ہے۔ آج کل انٹرنیٹ کا دور ہے۔ چوبیس گھنٹے کے اندر آدمی پوری دنیا کی معلومات حاصل کرلیتا ہے۔ مجھے ڈاک کے ذریعے لاتعداد خط روزانہ موصول ہوتے ہیں۔ میں حتی الامکان ان کے جوابات دینے کی کوشش کرتا ہوں، ۹۹ فیصد اس قسم کے سوالات ہوتے ہیں کہ سائنس نے اتنی ترقی کرلی ہے کیا عملیات میں ہم آج بھی سینکڑوں سال پیچھے ہیں، کسی عمل میں دی گئی دعا یا آیت کی تعداد اتنی زیادہ ہوتی ہے کہ اس کو پڑھنا تو درکنار صرف سوچنے کا تصور بھی نہیں کیا جاتا اگر تعویذ دیا جاتا ہے تو اس کی چال نہیں دی جاتی کہ اس کو کس وقت لکھا جائے تاکہ اس کے فوائد حاصل کیے جاسکیں تو میرا جواب یہی ہوتا ہے کہ یہ صرف کتابیں بیچنے کے لئے اس کو لکھا جاتا ہے۔ مقصد صرف دکانداری ہوتا ہے، فائدہ پہنچانا نہیں اگر عمل کی صحیح تعداد اور تعویذ لکھنے کا صحیح وقت اور لوازمات کتاب میں درج کردی جائے گی تو ان کی دکانداری کیسے چلے گی بات بہت لمبی ہوگی۔ ہماری اس کتاب میں آپ کو لفاظی کم اور تحقیقی مواد زیادہ ملے گا، اب میں درود مدنی اور درود الصوفی یہاں درج کررہا ہوں۔



## ''درود مدنی''

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ بَارِكْ وَسَلِّمْ

## ''درود الصوفی''

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلَّمْ

## آڈیو کیسٹ کے ذریعے علاج

آج کل میڈیا کا دور ہے۔ جس بات کو معلوم کرنے کے لیے سالوں لگ جاتے تھے، اس بات کا سیکنڈوں میں پتہ چل جاتا ہے۔ اس لیے ہم نے جدید ٹیکنالوجی سے فائدہ اٹھانے کا سوچا ہے۔ اس کتاب میں کسی عمل کے پڑھنے اور پانی پر دم کرنے کے ساتھ ساتھ ان دعاؤں اور آیات کو آڈیو کیسٹ پر مطلوبہ تعداد کے مطابق ریکارڈ کرکے مریضوں کو سنائے تو سونے پر سہاگہ والی بات ہوجائے گی۔ امید ہے کہ آپ اس سے ضرور مستفید ہوں گے۔

## ہماری دعا کیوں قبول نہیں ہوتی؟

آج کل عام طور پر اکثر لوگوں کو شکایت ہے کہ جب ہم کوئی دعا، وظیفہ یا تعویذ کرتے ہیں تو اس کی قبولیت کے آثار ہمیں نہیں نظر آتے اور جس چیز کو طلب کرتے ہیں وہ نہیں ملتی۔ حالانکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُوْنِيْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ

مجھے پکارو اور مجھ سے دعا مانگو، میں تمہاری دعا قبول کروں گا۔

(سورۃ المومن۔ آیت: ۶۰)

یہ اس شبہ کا خلاصہ ہے جو آج کل اکثر لوگوں کو پیش آیا کرتا ہے کہ مصائب اور زندگی میں آنے والی مشکلوں کا سامنا کرتے ہی شکوے شکایتوں کے انبار لگا دیتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی ربوبیت پر الزامات کی بوچھاڑ کرتے ہیں۔ حالانکہ اللہ تعالیٰ اپنے بندے کو مشکلات کا شکار نہیں کرتا بلکہ بندہ خود ہی اپنی پیدا کردہ مشکلات کا شکار ہو جاتا ہے۔ وہ مشکلات مشرکانہ عقائد و اعمال پر مشتمل ہوتی ہیں۔ نماز انسان کو تمام برائیوں سے روک کر آدمیت کی حد میں رکھتی ہیں، حدیث شریف ہے:

الصلوة معراج المؤمنين.

نماز مؤمن کی معراج ہے۔

ہر چیز علامت رکھتی ہے صلوٰۃ (نماز) ایمان کی خاص علامت ہے۔ جو لوگ نماز کی پابندی نہیں کرتے ان کی کوئی دعا، وظیفہ یا تعویذ انھیں فائدہ نہیں دیتے، ان کو چاہیے کہ وہ باقاعدہ نماز کی پابندی کریں۔

اگر اعمال کے اثرات ظاہر نہ ہوں تو کسی صورت عمل کو ادھورا نہ چھوڑیں۔ بلکہ مسلسل ۹۰ دن پڑھتے رہیں یہ خیال دل میں قطعی نہ آنے دیں کہ اتنے دن تک اسے پڑھتے رہے لیکن کچھ حاصل نہیں ہوا اب اسے ختم کر دیں۔ اکثر اوقات ایسا ہوتا ہے کہ بے احتیاطی یا کسی غلطی کی وجہ سے عمل میں نقص رہ جاتا ہے جب تک شرائط پر پورا نہ اترا جائے اس وقت تک اثر ظاہر نہیں ہوتا۔ اگر تین ماہ یعنی ۹۰ دن میں کام نہ ہو تو جوابی لفافے کے ساتھ جواب طلب کریں۔



# تعارف سورۃ مزمل

وجہ تسمیہ: پہلی آیت کے لفظ اَلْمُزَّمِّلُ کو اس کا نام دیا گیا ہے۔ اس سورۃ میں دیئے گئے مضامین کا عنوان نہیں ہے، صرف نام ہی ہے۔

مضامین سورۃ: اسی سورۃ میں ان کے ایمان نہ لانے پر ۔۔۔۔ رسول ہے۔

مقام نزول: مکہ۔ شمار سورۃ: ۷۳۔ نزول سورۃ۔۳۔ شمار پارہ۔۲۹۔ تعداد رکوع۔۲۔

تعداد آیات: ۲۰ منزل۔۷۔ تعداد کلمات: ۲۸۵۔ تعداد صرف ۸۳۸ اس سورۃ کے اعداد ۶۸۴۶۶ ہیں۔

اس کا نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۱۱۸ | ۱۷۱۲۳ | ۱۷۱۱۲ | ۱۷۱۱۳ |
| ۱۷۱۱۶ | ۱۷۱۰۹ | ۱۷۱۲۲ | ۱۷۱۱۹ |
| ۱۷۱۲۱ | ۱۷۱۲۰ | ۱۷۱۱۵ | ۱۷۱۱۰ |
| ۱۷۱۱۱ | ۱۷۱۱۴ | ۱۷۱۱۷ | ۱۷۱۲۴ |

نقش کی رفتار یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۵ |
| ۸ | ۱ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱۳ | ۱۲ | ۷ | ۲ |
| ۳ | ۶ | ۹ | ۱۶ |

چاہو اس چیز سے جس کے ساتھ اللہ تعالیٰ نے اپنے نفس کی حمد کی۔ قبل اس کے کہ اپنے خلق کی تعریف بیان کرے اور شفا چاہو اس چیز سے جس کے ساتھ اللہ نے اپنے نفس کی مدح کی۔ ہم لوگوں نے پوچھا۔ "یارسول اللہ ﷺ وہ کیا ہے؟" آپ ﷺ نے فرمایا کہ سورہ الحمد للہ اور سورہ قل ھو واللہ احد اور پس جس شخص کو قرآن نے شفا نہ دی، اس کو خدا شفا نہ دے گا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ فرمان رسول اللہ ﷺ ہے کہ تمام دواؤں میں سب سے عمدہ دوا قرآن پاک ہے۔

واثلہ ابن الاشفع رحمۃ اللہ علیہ روایت کرتے ہیں کہ ایک شخص نے آنحضور ﷺ سے درد گلو کی شکایت کی تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ تم قرآن پڑھو اور فرمایا کہ قرآن شفاء ہے۔

ابن مرویہ ابی سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ کے پاس ایک شخص آیا اور شکایت کی کہ میرے سینے میں کچھ درد ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا، قرآن پڑھو، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ:

"قرآن سینے کی بیماریوں کے لیے شفا ہے۔"

اسی طرح ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ تمھارے پاس دو شفاء ہیں اور وہ قرآن اور شہد ہیں۔

اسی طرح ایک اور روایت سے بھی ارشاد رسول اللہ ﷺ ہے، "قرآن سے تبرک حاصل کرو، کیونکہ یہ اللہ کا کلام ہے۔"

اسی طرح آئمہ متقدمین میں سے امام تمیمی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ قرآن کی خاصیتوں سے بے پروائی کرنے اور اس کے اعتقاد سے غفلت کرنے سے بہت بچو۔ ورنہ دنیا اور آخرت میں نقصان اٹھاؤ گے۔ خدا ہمیں بچائے، وہ خدا جو سب سے زیادہ سچا ہے۔ فرماتا ہے کہ ہم نے قرآن پاک میں کوئی چیز اٹھا نہیں رکھی اس میں ہر تر، خشک موجود ہے اور آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص (کامل یقین رکھنے والا)

# دعا اور عملیات

فی زمانہ جہاں دین کے اور کاموں میں یوماً فیوماً تنزل و انحطاط ہے وہاں اس امر میں بھی انحطاط و کمی ہے کہ اہل اسلام کا قرآن پاک اور حدیث نبوی ﷺ سے تمسک کم ہوتا جارہا ہے۔ ادعیہ اور نقوش و تعویذات و عملیات میں بھی قرآن پاک سے تمسک فی زمانہ بہت کم ہے۔ حالانکہ اگر ہم متقدمین صحابۂ کرام، تابعین، تبع تابعین غیرھم رضوان اللہ علیھم اجمعین کا عمل و قول دیکھیں تو ان کا قرآن پاک و حدیث شریف کے سوا اور کسی بھی چیز پر عمل درآمد نہ تھا اور وہ اپنے دینی مسائل، تمدن و طرز معاشرت، معیشت و آفات ہر قسم کی ضرورت میں انہی سے فائدہ اٹھاتے تھے۔ اس کے علاوہ خود ارشاد ربانی ہے:

وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعاً۔ Imp

تم سب حَبلِ اللہ (اللہ کی رسی) کو مضبوط تھامے رہو۔

(سورۃ آل عمران۔ آیت: ۱۰۳)

امام بغوی رحمۃ اللہ علیہ نے اس آیت کریمہ کی تفسیر یوں فرمائی ہے:

(ترجمہ) قتادہ اور سدی نے فرمایا کہ حبل اللہ سے مراد قرآن پاک ہے اور ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آنحضور ﷺ نے فرمایا کہ حبل اللہ یہ قرآن مجید ہے اور قرآن مجید نور روشن ہے اور شفائے نافع ہے۔ جس نے اس پر عمل درآمد رکھا، اس کے لیے قوت اور جس نے اس کی پیروی کی اس کے لیے نجات ہے۔

ابن قانع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضور ﷺ کا فرمان ہے، شفاء

قرآن کو کسی پہاڑ پر پڑھے تو وہ اپنی جگہ سے ہل جائے اور یہ بھی فرمایا کہ جو چاہو اور جس کے لیے چاہو، قرآن سے شفا حاصل کرو۔

حضرت شیخ عبدالحق رحمۃ اللہ علیہ بھی اشعۃ اللمعات میں ایک مقام پر تحریر فرماتے ہیں۔

"اعظم رقیہا قرآن عظیم است و افضل آں سورہ فاتحہ الکتاب و قرأت معوذتین و آیت الکرسی و آیاتیکہ مشتمل قرآن اندبر معنی استفادہ۔

چونکہ ارشاد ربانی کے مطابق قرآن پاک سراپا شفاء اور حل المشکلات ہے اور فرمان رسول ﷺ قرآن پاک بالخصوص اور اس کی تمام سورۃ ہائے مبارکہ بالعموم شفائے کلیہ کی حامل ہیں اور ان میں بیماری کے لیے شفا، ابتلا، مصیبت اور پریشانی و حاجات کے لیے مکمل ہدایت وحل موجود ہے، اس لیے ہم سب مسلمانوں پر لازم ہے کہ اپنی تمام ضروریات اور جائز حاجات کے لیے کامل اعتقاد کے ساتھ قرآن پاک سے استفادہ اس پر عمل کرکے حاصل کریں اور اس سے وہی شفا کاملہ حاصل کریں جس کو آیت مقدسہ اور احادیث صحیحہ اور اقوال و اعمال سلف صالحین سے تاکیداً ثابت ہے۔

## وظائف و دعا کا طریقہ

چونکہ اس کائنات رنگ و بو کا خالق و مالک اللہ تعالیٰ ہے اور وہی ایک ایسی ذات پاک ہے جو انسانوں کو مشکلات اور مصیبتوں کے سیاہ اندھیروں سے نکالتی ہے اور ان کی مشکلات و مصیبتوں کو اپنی رحمت خاص سے دور فرماتی ہے اور انسانوں کے اپنے ہاتھوں بگڑے ہوئے تمام کاموں کو سنوارتی ہے اور بیماری کی حالت میں شفائے کاملہ و عاجلہ عطا فرماتی ہے وہی توبہ قبول کرنے والی، دعاؤں کو سننے والی اور بعد ازاں سماعت اپنی رحمت خاص سے ان دعاؤں کو قبول کرتے ہوئے شفاء کاملہ کا باعث بناتی ہے، وہی ذات اقدس جو انسانوں کو ہر قسم کی برائیوں سے بچنے اور نیکیاں کرنے کی توفیق ایزدی بخشتی ہے، اسی لیے وہ ارشاد فرماتا ہے:

"تمھارا رب تو ایک ہی ہے جو عبادت کے لائق ہے اور جس کا



کوئی شریک نہیں اور اس کے علاوہ کوئی اور معبود نہیں ہے۔ وہ رحمٰن و رحیم بھی ہے اور سمیع و علیم بھی اور بصیر بھی ہے اور تمام زندہ اشیاء کا بندوبست کرنے والا ہے۔"

اسی طرح فرمان رسول اللہ ﷺ ہے کہ اللہ اس بندے پر رحم کرتا ہے جو اس سے اس کے پاک کلام کے وسیلے سے اپنی حاجت مانگتا ہے اور اپنی دعا میں الحاح و زاری سے کام لیتا ہے، چاہے اس کی دعا فی الوقت قبول ہو یا نہ ہو، یہ اس کی رحمت خاص پر منحصر ہے۔ اس کے بعد آپ ﷺ نے یہ آیت مبارک پڑھی۔

وادعو الی عیسیٰ ان لا اکون بدعاء ابی شقیا

میں اپنے رب سے دعا کرتا ہوں، امید ہے کہ اپنے رب سے دعا کرکے میں اس سے محروم نہ رہوں گا۔

یہ بھی ارشاد رسول اللہ ﷺ ہے کہ اللہ تعالیٰ اس شخص سے زیادہ کسی سے ناراض نہیں ہوتا جو اس سے دعا کرے اور یہ سمجھ کر چھوڑ دے کہ میری دعا قبول نہیں ہوئی۔

قبولیت دعا کے لیے یوں تو کوئی خاص وقت مقرر نہیں ہے، لیکن احادیث مبارکہ اور اقوال صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے مطابق بعض اوقات کو افضل و اعلیٰ بتلایا گیا ہے اور وہ اوقات ذیل ہیں:

۱۔ نماز تہجد۔

۲۔ نماز فجر۔

۳۔ قبل از طلوع آفتاب۔

۴۔ اشراق کا وقت۔

۵۔ ظہر، مغرب اور وتروں کا وقت۔

۶۔ خاص محفل کا وقت۔

اس کے علاوہ جس وقت بھی اور جب بھی من چاہے، دعا کی جاسکتی ہے اور

یہ اس ذات بابرکات پر منحصر ہے کہ کون سی دعا کو قبول کرتی ہے یا اسے آئندہ اجر کے لیے رکھ چھوڑتی ہے۔

انسان پر لازم ہے کہ وہ اس ذات بابرکات پر مکمل توکل اختیار کرے اور اپنی دعا کو اس کے حضور بہ صمیم قلب الحاح و زاری کے ساتھ بھیجتا رہے اور اس کی قبولیت کو اس پر چھوڑ دے کہ کب اس کی رحمت ایزدی جوش میں آتی ہے اور اپنی رحمت کے زور پر اس دعا کا اجر عنایت فرماتی ہے۔ دعا کی فوری قبولیت نہ ہونے کی وجہ سے مایوس نہیں ہونا چاہیے، بلکہ پہلے سے بھی زیادہ عاجزی و الحاح و زاری اختیار کرنی چاہیے اور اس کی رحمت کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑنا چاہیے۔ یہی طریقہ بندگی ہے اور اسی طریق بندگی پر دعاؤں کی قبولیت کا انحصار بھی ہے۔

اس ضمن میں حضرت ابو جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ خداوند تعالیٰ اپنے مومن سے دعا کو اس وقت پسند کرتا ہے۔ جب سحر سے طلوع آفتاب تک کا وقت ہو۔ یہ ایک ایسا وقت ہوتا ہے جب آسمان کے تمام دروازے کھل جاتے ہیں اور رزق تقسیم ہوتا ہے۔ بڑی بڑی حاجتیں پوری کی جاتی ہیں اور اپنے بندوں کو نامراد نہیں لوٹاتا۔

اسی طرح ایک اور روایت حضرت ابوعبداللہ رضی اللہ عنہ سے بھی مروی ہے کہ رات میں ایک گھڑی ایسی ہے کہ اگر بندۂ مومن اس وقت نماز پڑھے اور حق تعالیٰ سے بحضور قلب دعا کرے تو اللہ تعالیٰ اس کی دعا کو ضرور قبول فرماتے ہیں اور یہ گھڑی نصف رات کے گزرنے کے بعد کی ہے جیسا کہ نصف میں سے مسدس اول باقی رہ جائے۔ نیز عاجزی کے وقت تم اپنی دونوں ہتھیلیوں کے بطن کو آسمان کی طرف کرو۔ دونوں ہاتھوں کو دعا کے لیے اٹھاؤ اور ان کو دراز کرو، گریہ وزاری کے ساتھ۔

اسی طرح ایک اور روایت کے مطابق فرمان رسول اللہ ﷺ ہے کہ جس شخص کو یہ بات خوش کرے کہ اللہ تعالیٰ اس کی دعا سختیوں اور بے چینیوں میں قبول کرے، اسے چاہیے کہ وہ خوشحالی کے وقت کثرت سے دعا کرے۔



دعا میں سستی کرنا بڑی محرومی ہے۔ ہم دشمنوں سے نجات کے لیے اور طرح طرح کی مصیبتوں کے دور ہونے کے لیے بہت سی تدبیریں کرتے ہیں، مگر وہ نہیں کرتے جو ہر تدبیر سے آسان ہے اور ہر تدبیر سے بڑھ کر مفید ہے۔ اس سے یہ بات نہیں سمجھ لینی چاہیے کہ جائز تدبیروں کے چھوڑنے کی ترغیب دی جا رہی ہے بلکہ سب سے زیادہ تدبیر یعنی دعا کی طرف متوجہ کرنا مقصود ہے جو دنیا میں بھی نافع ہے اور آخرت میں بھی اجر وثواب دلانے والی ہے۔

اس حدیث پاک سے یہ حقیقت واضح ہوجاتی ہے کہ دعا کی قبولیت کے لیے کون سا گر سب سے موثر ہے اور وہ یہ ہے کہ آرام و راحت اور مال و دولت اور صحت و تندرستی کے زمانے میں برابر دعا کرتے رہنا چاہیے۔ جو شخص اس پر عمل پیرا ہوگا، اس کے لیے اللہ جل شانہ کی طرف سے یہ انعام ہوگا کہ جب کبھی کسی پریشانی میں مبتلا ہوگا یا کسی مصیبت یا کسی مرض میں گرفتار ہوگا اور اس وقت دعا مانگے گا اللہ جل شانہ ضرور اس کی دعا قبول فرمائیں گے۔ اس میں اس بات کی تنبیہ ہے کہ جو لوگ آرام و راحت اور مال و دولت کی حالت میں خدائے عزوجل کی یاد سے غافل ہوجاتے ہیں، اور دعا کی طرف متوجہ نہیں ہوتے اور جب کسی شدید مصیبت یا مشکل میں گھر جاتے ہیں تب دعا مانگنی شروع کرتے ہیں اور پھر یہ توقع بھی رکھتے ہیں کہ ان کی دعا فی الفور مستجاب ہوجائے تو یہ پشیمانی کے سوا کچھ حاصل نہیں کرپاتے۔

رسول اللہ ﷺ کا یہ بھی فرمان ہے کہ جو کوئی مسلمان بھی کسی سوال کے بارے میں اللہ تعالیٰ کے لیے اپنا چہرہ اٹھاتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کا سوال ضرور پورا فرمادیتا ہے یا تو اس کو اسی دنیا میں اس کے سوال کے مطابق عنایت فرمادیتا ہے یا اس دعا کو اس کے لیے آخرت کا ذخیرہ بنادیتا ہے۔

حضور سرور کائنات ﷺ کا یہ بھی ارشاد ہے کہ جو بھی کوئی مسلمان دعا کرتا ہے جس میں گناہ اور قطع رحمی کا سوال نہ ہو۔ تو اللہ جل شانہ اس دعا کی وجہ سے اس کو تین چیزوں میں سے کوئی ایک چیز ضرور عطا کردیتا ہے۔

۱۔ یا تو اس کی دعا اسی دنیا میں قبول فرمالیتے ہیں اور اس کا سوال پورا کردیتے ہیں یعنی جو مانگتا ہے، وہ دے دیتے ہیں۔

۲۔ یا اس کی دعا کو آخرت کے لیے ذخیرہ بنا کر رکھ دیتے ہیں۔ (جس کا ثواب آخرت میں دے دیں گے)۔

۳۔ یا دعا کرنے والے کو اس کی مطلوبہ شے کے برابر اس طرح عطیہ دیتے ہیں کہ آنے والی مصیبت کو ٹال دیتے ہیں۔

یہ سن کر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ اس طرح تو ہم بہت زیادہ کمائیں گے۔

آپ ﷺ نے اس کے جواب میں فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کی عطا اور بخشش اس سے بھی زیادہ ہے جتنی کہ تم دعا کے ذریعے مانگتے ہو۔

## ارکان دعا

بروایت حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کے ارکان و شرائط در قبولیت درج ذیل ہیں:

۱۔ اللہ تعالیٰ سے خلوص اور یہ اعتقاد ہونا کہ صرف اللہ تعالیٰ ہی ہماری حاجت پوری کرسکتا ہے اور دعا کا اصل عمل بھی یہی ہے۔ کیونکہ ارشاد ربانی ہے۔
''خالص خدا ہی کی فرمانبرداری کو مدنظر رکھ کر اس کو پکارو۔ (مومن: رکوع ۲)

۲۔ حضور قلب یعنی دعا کے وقت دل کو خدا کی طرف حاضر رکھے۔ یاد رکھیں کہ بے شک اللہ پاک اس بندے کی دعا کو قبول نہیں کرتا جس کا دل بھولنے والا اور کھیلنے والا ہو یعنی جو اوپری دل سے دعا کرتا ہے، خدا ایسے بندے کی دعا قبول نہیں فرماتا ہے۔ اس لیے لازم ہے کہ خشوع و خضوع و سکون و قلب و رقت کے ساتھ خدا کی طرف متوجہ ہو اور قلب کو حاضر رکھے۔

۳۔ دعا کے قبول ہونے کی کامل امید رکھے اور اس بات کا خیال رکھے کہ



مالک حقیقی نے اس کے قبول کرنے کا وعدہ کیا ہے اور بے شک وہ میری دعا قبول کرے گا۔ حدیث مبارکہ کے الفاظ یہ ہیں۔ ''دعا کرو اللہ سے اس طرح کہ تم یقین کرنے والے ہو قبولیت کا۔''

۴۔ یہ اعتقاد بھی ضروری ہے کہ وہ کل چھوٹی بڑی حاجتوں کا پورا کرنے والا اللہ ہی ہے اور ماسوائے اللہ کے اور کوئی معبود نہیں ہے۔

دعا کی شرائط میں ذیل کی باتوں کا خیال رکھنا ازحد ضروری ہے:

۱۔ مال حرام سے بچنا اور رزق حلال کمانا اور لباس حلال و پاک صاف پہننا۔

۲۔ پاکیزگی یعنی نجاست حقیقی اور حکمی سے پاک ہونا چاہیے۔ نجاست حقیقی سے پاک ہونے کے معنی یہ ہیں کہ اگر بدن یا کپڑے پر کوئی نجاست لگی ہوئی ہو تو اسے پاک کرلے۔

نجاست حکمی سے مراد یہ ہے کہ باقاعدہ غسل کرے، وضو کرے اور اپنی نیت و ارادے کو درست کرے۔

۳۔ نجاست باطنی سے اجتناب کرے یعنی گناہوں سے توبہ کرے اور اپنے دل سے ماسوائے اللہ غیر کی محبت کو نکال دے۔

۴۔ دعا کے پہلے اور پیچھے خدا کی حمد کرنا لازم ہے۔

۵۔ اور دعا سے اور کسی بھی ذکر فکر سے پہلے حضور رسول کریم ﷺ پر درود پاک بھیجنا لازم ہے۔

کیونکہ ارشاد رسول اللہ ﷺ ہے کہ تم میں سے جب کوئی دعا مانگے تو پہلے اللہ تعالیٰ کی بزرگی و ثنا شروع کرے، پھر نبی ﷺ پر درود بھیجے اور اس کے بعد جو چاہے، مانگے۔

اسی لیے ایک اور حدیث پاک میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ دعا آسمان اور زمین کے درمیان معلق رہتی ہے یعنی درجہ قبولیت کو نہیں پہنچتی جب تک رسول اللہ ﷺ پر درود نہ بھیجے۔

ابوسفیان درانی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب بھی کوئی حاجت اللہ تعالیٰ سے مانگو تو درود پاک سے شروع کرو اور درود پاک پر ہی اسے ختم کرو۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ لامحالہ دعا کو قبول فرمائے گا کہ اس کی بخشش اور کرم سے یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ اول و آخر کو تو قبول فرمائے اور درمیان کو چھوڑ دے۔

۶۔ دعا کے وقت گناہ کا اقرار کرنا تاکہ دل میں خوف اور ندامت پیدا ہو، خشوع وخضوع اچھی طرح ہوجائے جو دعا کے لیے بہت ضروری اور مفید بات ہے۔

۷۔ دعا کو قطعی طور پر مانگے اور یوں دعا مانگے، اے اللہ تو میرا مطلب اور مدعا جو کہ میری نظر میں جائز ہے۔ اسے قبول فرما اور اپنی رحمت خاص سے پورا فرمادے یوں بالکل نہ کہیے کہ اگر تیری مرضی ہے تو اسے پورا فرما۔

یاد رہے کہ جو اس ذات اور اس کی مشیت ایزدی ہے۔ وہ تو ہر حال میں پوری ہوکر رہے گی۔ اس پر کسی کا جبر تو ہو نہیں سکتا۔ پھر مشیت کی قید لغو ٹھہری اس کے علاوہ اس کے کہنے میں ایک طرح کا استغناء پایا جاتا ہے اور یہ بات دعا کے منافی ہے۔

۸۔ دعا میں آواز آہستہ رکھنا یعنی آواز کو بلند نہ کرے۔ کیونکہ ارشاد ربانی ہے کہ دعا کو اپنے رب سے گڑگڑا کر، آہستہ اور حدیث شریف میں بھی آیا ہے کہ پوشیدہ اور اعلانیہ دعا میں ستر حصوں کا فرق ہے یعنی اعلانیہ دعا سے پوشیدہ دعا ستر حصے زیادہ عمدہ اور پسندیدہ ہے۔

۹۔ گندی اور لائق نفرت اشیاء سے پرہیز کرے اور بدن پر کسی ایسی شے کو نہ رکھے۔ اسی طرح کچے لہسن، پیاز اور بدبودار اشیاء سے پرہیز کرے۔

۱۰۔ دعا اور وظیفے سے پہلے کوئی نیک کام کرنا جیسے صدقہ دینا، روزہ رکھنا، نماز پڑھنا وغیرہ کیونکہ ان پر سلف صالحین رضوان اللہ علیہم اجمعین کا عمل درآمد رہا ہے۔

۱۱۔ قبلے کی طرف منہ کرنا اور دو زانو ہوکر مؤدب بیٹھنا۔

۱۲۔ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ کے ساتھ دعا مانگنا جیسے الرحم الراحمین، رحیم و کریم وغیرہ۔

۱۳۔ انبیائے کرام علیہم السلام، بالخصوص حضور رسول کریم ﷺ اور اولیائے عظام کو وسیلہ ٹھہرانا مثلاً اس طرح کہنا کہ الٰہی فلاں نبی یا حضور رسول کریم ﷺ یا فلاں بزرگ کے وسیلے یا ان کے طفیل یا ان کی حرمت سے میرا مقصود پورا فرما۔ جیسا کہ ترمذی اور ابن ماجہ اور کنز العمال میں ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے ایک حدیث پاک مروی ہے۔

''اے اللہ! میں تجھ سے مانگتا ہوں اور تیری طرف متوجہ ہوتا ہوں بوسیلہ تیرے نبی محمد ﷺ کے، اے محمد ﷺ میں آپ کے وسیلے سے اپنے پروردگار کی طرف اپنی اس حالت میں متوجہ ہوتا ہوں تاکہ میری حاجت پوری ہو۔ اللہ تو میرے حق میں شفاعت قبول کر ان کی میرے حق میں۔''

یہ حدیث پاک حصن حصین میں بھی منقول ہے:

۱۴۔ قول وفعل میں ادب سے رہنا، یعنی اچھے اخلاق پیدا کرنا۔

۱۵۔ ہمیشہ سچ بولنا اور جھوٹ سے گریز کرنا اور فضول باتوں سے پرہیز کرنا۔

۱۶۔ امانت وسخاوت کا حتی الامکان پابند ہونا۔

۱۷۔ امور شرعیہ اور تہذیب نفس کا ہمیشہ خیال رکھنا۔

۱۸۔ تکرار اور مبالغے کی حد تک دعا مانگنا اور تکرار کا ادنیٰ درجہ یہ ہے کہ کم از کم دعا تین مرتبہ مانگے اور زیادہ جہاں تک اس کا دلی جوش متقاضی ہو اور مبالغہ یہ ہے کہ تاحصول مقصود حاجت دعا مانگنے سے باز نہ آئے۔

۱۹۔ سچے اضطرار کے ساتھ دعا مانگنا یعنی جس طرح کوئی دریا یا نہر میں ڈوبنے والا مضطر اور بے قرار ہوتا ہے اسی طرح مضطر اور بیتاب ہوکر دعا مانگے اور اپنے خالق حقیقی کے آگے گڑگڑائے۔

۲۰۔ دعا میں وہ الفاظ استعمال کرے جو اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے تلقین کیے ہیں۔

۲۱۔ اپنی ہر قسم کی حاجات کا طالب صرف اور صرف اللہ تعالیٰ ہی سے رہے۔

۲۲۔ دعا کے لیے دونوں ہاتھوں کو اس قدر بلند کرے جس قدر کر سکتا ہے۔ ہو سکے تو اپنے مونڈھوں تک ہاتھ اٹھائے۔ دونوں ہاتھ آپس میں ملے ہوئے ہوں اور کپڑے میں چھپے ہوئے نہ ہوں۔ انگلیاں بھی ملی ہوئی ہوں اور قبلہ کی طرف متوجہ ہو۔

۲۳۔ دعا کے بعد آمین کہہ کر مہر تصدیق لگوائے اور بعد فراغت، دونوں ہاتھوں کو منہ پر پھیرے۔ اس کی تقلید میں دعا سننے والا بھی آمین کہے۔ دونوں ہاتھوں کا منہ پر پھیرنے سے مراد متکبروں کی صف سے باہر رہنا ہے۔ کیونکہ ارشاد ربانی ہے کہ ایک ہاتھ پھیرنے والا سخت متکبر اور ظالم جابر ہوتا ہے۔

۲۴۔ دعا کرتے وقت اسباب و تدابیر کا خیال دل سے نکال کر خالصتاً اللہ کے حوالے اپنے تمام امور کرنا۔

۲۵۔ قطع رحم اور گناہ کے متعلق سوال نہ کرنا۔

۲۶۔ شرعاً ایسی دعا سے اور حاجت سے پرہیز رکھے جو شرک کے زمرے میں آتی ہو۔

۲۷۔ دعا کی قبولیت میں جلدی نہ کرے اور نہ ہی یوں کہے کہ میں نے تو دعا مانگی یا یہ وظیفہ کیا لیکن وہ قبول نہیں ہوا۔ کیونکہ اللہ کے فضل سے مایوس ہونا یا ناامید ہونا گناہ کبیرہ ہے اور یہ ایک مسلمان کا کام نہیں ہے۔ چونکہ اللہ تعالیٰ نے دعا کے قبول کرنے کا وعدہ فرمایا ہے۔ اس لیے کہ وعدے پر یقین و ایمان کامل اور اطمینان رکھے۔

۲۸۔ دعا کرتے وقت آسمان کی طرف نہ دیکھے بلکہ نگاہ بہ صد ادب و احترام نیچی رکھے۔

۲۹۔ کسی کے لیے بھی بددعا نہ کرے اور نہ ہی اپنی موت کی دعا مانگے۔

(۳۰) آنحضور ﷺ کے اس فرمان پر یقین کامل رکھتے ہوئے اپنی حاجات کو اسی ذات پاک سے مانگے۔ کیونکہ فرمان رسول اللہ ﷺ ہے کہ تمہارا پروردگار بہت حیا والا اور بخشش کرنے والا ہے۔ اسے اس بات سے شرم آتی ہے کہ اس کا بندہ اس کی



طرف دونوں ہاتھ پھیلائے اور وہ انہیں خالی پھیر دے۔

نوٹ: خصوصی باموکل اعمال و وظائف کے لیے یہ لازم ہے کہ ہر قسم کے ترک جلالی و جمالی کو اپنائے۔ گناہوں سے مکمل تائب ہو کر کسی بھی صاحب نظر بزرگ کی زیر نگرانی بعد احتیاط اس کے لوازم و شرائط کی پوری پابندی اختیار کرے تاکہ وہ عمل یا وظیفہ اپنے تمام شرائط و وجوب سے پورا ہو سکے اور اس کا فائدہ دائمی عامل کو پہنچ سکے اور اس کے اندر پوشیدہ خطرات سے محفوظ و مامون رہے۔

## فضائل سورۂ مزمل شریف

جیسا کہ قرآن پاک کی فضیلت دوسرے تمام کلاموں پر ایسی ہے جیسے اللہ تعالیٰ کی بزرگی اس کی سب مخلوق پر۔ (بحوالہ، کنز العمال)

اسی طرح ترمذی میں احادیث مبارکہ کے مطابق فرمان رسول اللہ ﷺ ہے کہ جو کوئی ایک حرف کلام مجید کا پڑھے گا تو اس کے لیے ایک نیکی ہے اور یہ نیکی دس نیکیوں کے برابر ہوتی ہے یعنی ثواب میں، میں نہیں کہتا کہ سارا الم ایک حرف ہے۔ بلکہ الف ایک حرف ہے، لام ایک اور م ایک حرف ہے یعنی الم کہنے میں تین نیکیاں ہوئیں۔

اسی طرح جس نے قرآن مبارک کی ایک آیت پڑھی اس کو جنت میں ایک درجہ ملے گا اور نور کا ایک چراغ۔ (بروایہ مسلم)

اسی طرح آنحضرت ﷺ کا ارشاد پاک ہے کہ قرآن مجید کو پڑھو کیونکہ وہ قیامت کے دن اپنے پڑھنے والوں کا سفارشی بن کر آئے گا۔

اسی طرح ارشاد ربانی ہے کہ جس کو قرآن میرے ذکر اور مجھ سے سوال کرنے سے باز رکھتا ہے تو میں اس کو اس سے بہتر چیز دیتا ہوں جو دوسرے مانگنے والوں کو دیتا ہوں۔

اسی طرح ارشاد ربانی ہے کہ قرآن پاک پڑھنے والے اور اس کے وسیلے

سے مانگنے والی دعا مقبول ہے۔ چاہے پڑھنے والا اس کو دنیا ہی میں لے، چاہے آخرت میں۔

اسی لیے یہ باعث شفاعت و شفا ہے اور اپنے اندر لا تعداد اسرار و رموز پنہاں کیے ہوئے ہے جن کا علم صرف اسی ذات اقدس علیم وخبیر و بصیر کو ہے۔ جس نے اسے اپنے رسول برحق پر اتارا ہے اور اسی سے شفاء و ہدایت اور نور حاصل کرنے کی تلقین کی ہے اسی لیے دیگر تمام سورہ ہائے مبارکہ قرآن مجید کی مانند سورۂ مزمل شریف بھی اسرار الٰہی و شفائے امراض اور نجات ابتلا و مشکلات و حاجات اپنے اندر رکھے ہوئے ہے اور اس سے استفادہ اولیائے عظام اور اصحاب رسول ﷺ کے بتلائے ہوئے طریقوں میں ہی پوشیدہ ہے۔

جیسا کہ قرآن پاک کی عظمت اور فضیلت واضح ہے۔ اسی طرح قرآن کے نور یعنی سورۂ مزمل شریف کی بھی فضیلت وعظمت روز روشن کی طرح عیاں ہے اس کے فضائل و برکات جو بیان ہوئے ہیں وہ مختصراً حسب ذیل ہیں۔

علماء کا بالاتفاق رائے یہ بیان ہے کہ جو شخص سورۂ مزمل شریف کا ورد ہمیشہ جاری رکھے گا، اس کو ہر حال میں زیارت رسول اللہ ﷺ خواب میں نصیب ہوگی اور یہ نعمت ایک عام مسلمان کے لیے تمام کائنات کی کل نعمتوں سے افضل و بالاتر ہے اور روز محشر باعث شفاعت ہوگی۔

چونکہ یہ سورۂ مبارکہ اپنے رنگ میں ایک نور کی مانند ہے اسی لیے یہ سورۂ مبارکہ حضرت رسول کریم ﷺ کو بخط نور عطا کی گئی ہے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت رسول کریم ﷺ مسجد نبوی میں تشریف فرما تھے اور صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین آپ ﷺ کے گرد جمع تھے کہ حضرت جبرئیل امین علیہ السلام تشریف لائے اور آپ ﷺ کے دست مبارک میں ایک کاغذ دیا جس پر سورۂ مزمل شریف بخط نور تحریر تھی۔ اس کے بعد حضرت جبرئیل علیہ السلام نے کہا کہ اللہ تعالیٰ ہر چہار مقرب فرشتوں کو گواہ کرکے فرماتا

ہے کہ جو شخص سورۂ مزمل شریف پڑھے گا اس کو کسی بھی قسم کا عذاب وعقوبت نہ ہوگا۔ اس کے گناہ معاف کردیئے جائیں گے اور جہنم کی آگ اس پر حرام ہوگی۔

ارشاد رسول اللہ ﷺ ہے کہ جو اس سورۂ مبارکہ کو پڑھے گا اسے اللہ جل شانہ دنیا و آخرت میں خوش رکھے گا اور اس کے افلاس دور کرے گا اور جس مشکل کے لیے پڑھے گا وہ مشکل بفضل ایزدی آسان ہوجائے گی۔ نیز یہ بھی فرمان رسول اللہ ﷺ ہے کہ جو شخص بوقت مصیبت رنج وغم اس سورۂ مبارکہ کو پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اس سے اسی وقت مصیبت رنج وغم اور مصیبت دور فرمادے گا۔ اسی طرح اس سورۂ مبارکہ کی روزانہ مداومت رکھنے والا حاسد، ظالم، جادوگر اور بدخواہوں کے ظلم و ستم، شرارتوں سے محفوظ و مامون رہے گا اور کوئی بھی اس کا کچھ نہ بگاڑ سکے گا بلکہ الٹا سب اس سے مغلوب ہوجائیں گے۔

اسی طرح جو شخص اس سورہ کو ہمیشہ پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اس کے رزق میں بے انتہاء برکت عطا کریں گے اور اس کا قرض اس سے دور ہٹادیں گے اور اس کی کوئی مشکل اور حاجت اپنے فضل ایزدی سے بقیہ نہیں رہنے دیں گے اور اسے خوشی و مسرت، امن وسکون سے بھرپور کردیں گے۔ ایمان میں کامل فرمادیں گے۔

حضرت امیرخسرو رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ میں ایک روز حضرت سلطان المشائخ مولانا نظام الدین قدس سرہ کی خدمت میں حاضر ہوا تو تفسیر امام زاہدی پیش تھی۔، سورۂ مزمل کی فضیلت کے باب میں گفتگو ہورہی تھی۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت امیرالمومنین علی رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے اور انھوں نے حضرت رسالت مآب ﷺ سے۔ فرماتے ہیں کہ رمضان المبارک کی ستائیس تاریخ کو حضرت رسالت مآب ﷺ مع اپنے اصحاب کے مسجد مدینہ میں بیٹھے تھے اور پیغمبران گزشتہ کے قصص بیان کررہے تھے کہ جبرئیل اور میکائیل علیہما السلام ایک لاکھ چوبیس ہزار فرشتوں کے ساتھ جو عرش کے گرداگرد رہتے ہیں، سورۂ مزمل شریف کو لائے جو نور کے قلم سے حریر کے کاغذ پر لکھی ہوئی تھی۔ رسول اللہ ﷺ اٹھ کھڑے

ہوئے اور اس کو اعزاز و اکرام کے ساتھ ہاتھ پر لے کر بوسہ دیا اور سر پر رکھ کر فرمایا کہ "اے اخی! جبرئیل کیا حکم ہوتا ہے۔"

حضرت جبرئیل علیہ السلام نے کہا کہ یہ حکم ہوتا ہے کہ اس سورہ کو پہلے پیغمبروں کے عہد میں نازل فرماتا تو ان میں سے ایک شخص بھی گناہ گار نہ ہوتا اور سب کو اس سورۂ مبارکہ کی برکت سے بخش دیتا۔ پس اے محمد ﷺ تیری امت میں جو خدا کا بندہ اس سورہ کو نماز فریضہ کے بعد پڑھے تو ہر حرف کے برابر جو اس سورہ میں ہے سو ہزار بدی اس کے نامۂ اعمال سے پاک کریں اور اسی قدر نیکی اس کے نامۂ اعمال میں ثبت کریں اور وہ بندہ بہشت میں تیرے ساتھ جائے۔

اے محمد! اس سورہ کو پڑھنے والے کو بہشت میں ہزار کوشک سبز دیں اور ہزار کوشک لعل کے دیں اور ہر کوشک میں ہزار در ہزار حورالعین دیں۔ اس کے بعد رسول اللہ ﷺ نے خطبہ فرمایا:

"اے میری امت! تم کو چاہیے کہ اس سورہ کو اپنا ورد بنالو اور ہر روز دس مرتبہ اس سورۂ مبارکہ کو پڑھو۔ پس جو کوئی اس سورۂ مبارکہ کو ہر روز دس مرتبہ پڑھے، حق سبحانہ تعالیٰ تمام بدآدمیوں کے شر اور فقر کی آفت سے اس کو محفوظ رکھے اور وہ ہمیشہ خداوند تعالیٰ کی پناہ میں رہے اور کوئی اس کو گزند نہ پہنچا سکے۔

حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ اس کی فضیلت کے ذکر میں فرماتے ہیں کہ جو کوئی اس سورۂ مبارکہ کو پڑھے گا اور لکھ کر اپنے پاس رکھے گا تو اس پر کوئی مصیبت نازل نہ ہوگی اور وہ اللہ تعالیٰ اور مخلوق کی نگاہ میں صاحب عزت ہوگا۔ اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم فرمائے گا اور اگر اس کا عامل خلوص دل سے اس سورۃ کو پڑھ کر پتھر پر دم کرے گا تو کچھ عجب نہیں کہ وہ سونا بن جائے۔ اس کے پڑھنے والے پر زہر اور جادو کا اثر نہ ہوگا۔ ہر بلا سے محفوظ رہے گا۔ اگر بہتے ہوئے پانی پر پڑھ کر دم کرے گا تو اللہ تعالیٰ کے حکم سے پانی کھڑا ہوجائے گا۔ جس بیمار پر پڑھے گا بفضل باری تعالیٰ شفایاب ہوجائے گا۔ قیدی رہائی کے لیے پڑھے گا تو قید سے نجات پائے گا۔

اس ضمن میں حضرت خواجہ محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ ایک واقعہ بھی بیان فرماتے ہیں جس سے سورۂ مزمل شریف کی فضیلت واضح ہوتی ہے۔ آپ فرماتے ہیں کہ حضرت شیخ سلیمان سمرقندی رحمۃ اللہ علیہ حجاج بن یوسف کے زمانے میں ایک بہت بڑے بزرگ ہوئے ہیں۔ کسی بات پر ناراض ہوکر حجاج بن یوسف نے آپ کو قید میں ڈال دیا اور سر سے پاؤں تک آہنی زنجیروں میں جکڑ دیا۔ شیخ سلیمان رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اثناء قید میں مجھے سورۂ مزمل شریف یاد آئی، چنانچہ میں نے اسے اسی وقت پڑھنا شروع کردیا۔ ابھی میں اسے ختم بھی نہیں کر پایا تھا کہ تمام بیڑیاں، طوق اور ہتھکڑیاں ٹوٹ کر گر گئیں اور میں پابند زنجیروں سے آزاد ہوگیا۔

اسی کی فضیلت کے بارے میں حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں نے اپنی زندگی میں ایک سو ستر لڑائیوں میں حصہ لیا ہے اور ہمیشہ اسی سورۃ کی برکت سے میں نے فتح مبین حاصل کی ہے اور اس سورۂ مبارکہ کی برکت سے ہی میں نے خیبر کے دروازے کو اکھاڑ پھینکا تھا۔

## آسیب بھگانے کے لیے

کسی کو آسیب کا مرض ہو اور آسیب کسی صورت جان نہ چھوڑتا ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

باوضو حالت میں سورۂ مزمل شریف چار بار پڑھ کر آسیب زدہ کے بائیں کان میں پھونک مارے اور پھر دوبارہ پڑھ کر اس کے دائیں کان میں پھونک مارے اور اس کے اوپر دم کرے۔ بعد سورۂ مزمل شریف کو کسی سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھ کر خوشبو لگا کر اسے موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ اس مرض سے نجات مل جائے گی اور آسیب رفع ہوجائے گا۔

## آسیب کا علاج

جس کسی کو آسیب ہوگیا ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس کے لیے بعد از نماز فجر اول و آخر درود مدنی ۱۳، ۱۳ بار، سورۂ مزمل شریف ۱۳ بار اور سورہ ہائے معوذتین (فلق ۹ بار، ناس ۵ بار) پڑھ کر اس کے دونوں کانوں میں پھونک لگائیں اور اس کے پورے وجود پر دم بھی کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ۹ یوم کے عمل سے آسیب کا اثر ہمیشہ کے لیے ختم ہوجائے گا اور مریض شفایاب ہوجائے گا۔

## آسیب کو بھگانے کے لیے

اگر کسی بچے کو آسیب ہوگیا ہو اور وہ کسی بھی طرح نہ جاتا ہو تو ایسی حالت میں ذیل کے عمل کے ذریعے اسے بھگایا جاسکتا ہے اور اس سے نجات کلی حاصل کی جاسکتی ہے۔

بعد از آفتاب طلوع کے ماش تھوڑی سی لے کر اس پر باوضو حالت میں سورۂ مزمل شریف ۱۳ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اس ماش کو اس آگ میں جھونک دے جو بہت زیادہ دہکتی ہوئی ہو۔ بچے کو سامنے بٹھائے اور پھر بچے کے اوپر آسیب کے حاضر ہونے پر اس سے بات کرے اور اسے کہے کہ اس بچے کو چھوڑ کر چلا جائے ورنہ میں اس عمل مسلسل سے اسے جلا کر راکھ کردوں گا۔ انشاء اللہ وہ اس بات سے گھبرا کر بھاگ جائے گا اور بچہ اس تکلیف سے ہمیشہ کے لیے نجات پاجائے گا۔

## آفیسر کو مہربان اور نرم کرنا

جس کسی کا بڑا آفیسر سخت جابر ہو اور اپنے ملازمین پر بات بات پر سرزنش کرتا ہو اور ہر وقت غصے میں بھرا رہتا ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے اپنی کرسی پر بیٹھ کر ۴ بار سورۂ مزمل شریف کا ورد کرے



اور اول و آخر درود مدنی ۴، ۴ بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلے اور اس کے بعد یہ دعا مانگے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ۔ بِسْمِ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ فلاں بن فلاں۔ (یہاں آفیسر کا نام اور اس کی ماں کا نام لے اگر ماں کا نام نہ معلوم ہو تو بن حوا کہے) اس کے بعد اس آفیسر کا سامنا کرے۔

انشاء اللہ وہ آفیسر مہربانی اور الفت سے پیش آئے گا۔

## ادائیگی قرض۔۴

جو کوئی قرض کے بوجھ تلے دبا ہوا ہو اور کسی طرح اس سے رہائی ممکن نہ نظر آتی ہو تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے بعد از نماز فجر روزانہ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار، سورہ مزمل شریف اکیس مرتبہ اور یہ دعا ۱۰۱ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور ادائیگی قرض کے لیے دعا کریں۔ انشاء اللہ العزیز اکتالیس یوم کے اندر اندر اس عمل کی برکت سے قرض کی ادائیگی کا بندوبست ہوجائے گا۔ دعا یہ ہے:

اللهم الغنى بحلالك عن حرامك واغننى بفضلك عمن سواك۔

## ادائیگی قرض۔۴

جو کوئی قرض کے بوجھ تلے دبا ہوا ہو اور قرض کی ادائیگی کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو اس کے لیے ہر فرض نماز کے بعد نہایت یکسوئی اور توجہ سے سورۂ مزمل ۴ بار مع اول و آخر درود الصوفی ۱۲، ۱۲ بار پڑھ کر ذیل کی دعا مانگے۔ اس عمل کے لیے جس قدر گریہ وزاری اختیار کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اتنی ہی جلدی خزانہ غیب سے قرض سے

سبکدوشی کا بندوبست فرمادیں گے۔ دعا یہ ہے:

یَامُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ هِيَ لَنَا سَبَباً لَا يَسْتَطِيْعُ لَهٗ طَلَباً وَ يَامُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ فَتِحْ لَنَا اَبْوَابَ فَضْلِكَ وَاَبْوَابِ رَحْمَتِكَ وَاَبْوَابِ فَضْلِكَ وَاَبْوَابِ مَغْفِرَتِكَ وَاَبْوَابِ عِنَايَتِكَ يَاذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَام۔

## ادائیگی قرض۔۴ [Imp]

جو شخص مقروض ہو اور وہ قرض ادا کرنے کی پوزیشن میں نہ ہو اور ہر وقت قرض خواہ اسے تنگ کرتے ہوں تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل مفید اور نافع ہے۔

۲۵ روز تک روزانہ بعد از نماز فجر ۲۵ بار سورہ مزمل شریف بہ نیت ادائے قرض ورد کرے۔ اول و آخر درود شریف الصوفی ۱۲، ۱۲ بار پڑھے۔ انشاء اللہ اس کے قرضے کی ادائیگی کا بندوبست خزانہ غیب سے ہوجائے گا۔

## ارواح اولیاء الٰہی کی تسخیر کے لیے [Imp]

جس کسی کو اس بات کی خواہش شدید ہو کہ وہ ارواح اولیاء اللہ سے شرف ملاقات حاصل کرے اور ان سے روحانی طور پر فیض یاب ہو۔ تو ذیل کا عمل اختیار کرنے سے اس کی خواہش بفضل تعالیٰ پوری ہوگی۔

جس بزرگ سے روحانی فیض کے حصول اور شرف ملاقات چاہتا ہو تو اس کے لیے چالیس روز تک نصف رات کو اٹھ کر غسل کرے اور پاک صاف لباس کے ساتھ دو رکعت نماز نفل ادا کرکے اس کا ثواب ہدیۃً حضور رسول کریم ﷺ اور اس بزرگ کی روح پرفتوح کو پیش کرے۔ پھر اول و آخر درود مدنی ۴۰ بار اور درمیان میں سورۂ مزمل کی تلاوت ۴۰ بار اس بزرگ کا تصور کامل کرکے کرے۔ انشاء اللہ ایک چلہ کے اندر اندر اس بزرگ کی روح سے فیض یاب ہوگا اور روحانی رہنمائی حاصل کرے گا۔



## استخارہ برائے دریافت حال گمشدہ۔۹

جب کسی معاملہ میں یا کسی کی گمشدگی کے بارے میں انسان متردد اور پریشان ہو اور اس کو کسی بھی بات کا علم نہ ہوتا ہو، اور وہ حقیقت جاننے کا خواہشمند ہو تو ذیل کا عمل کرنے سے حقیقت احوال سے آگاہ ہوجائے گا۔

اس کے لیے نصف شب کو اٹھ کر غسل کرکے باوضو ہوکر دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے ۳، ۳ بار سورہ مزمل شریف پڑھ کر سلام پھیرے پھر يَابَدِيْعُ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَابَدِيْعُ ۲ بار پڑھے۔ پھر ۹ بار يَااَللّٰهِ عَالِمُ مَافِی قَلْبِي مُعَيَّن فِيهِ پڑھ کر رو قبلہ سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کو خواب میں حال معلوم ہوجائے گا۔

## اسقاط حمل۔٦

جس عورت کا حمل بار بار ساقط ہوجاتا ہو، تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس کے لیے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ۹ بار سورہ مزمل شریف اول و آخر ۱۴، ۱۴ بار درود الصوفی قند سیاہ پر دم کرکے کھلائیں۔ انشاء اللہ تین بار کے اس عمل سے حمل کبھی بھی ساقط نہ ہوگا اور قائم رہے گا۔

## امتحان میں کامیابی کے لیے۔۳

امتحان میں اچھے نمبروں سے کامیابی کے لیے اپنی پڑھائی پر مکمل توجہ کے ساتھ ساتھ ذیل کا عمل بھی بے حد مفید ہے۔

امتحان کے دنوں میں نصف شب کے بعد باوضو حالت میں سورۂ مزمل شریف کی آیت ذیل کا ورد ۲۶ بار اول آخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کیا کرے اور اس آیت کو سفید کاغذ پر نقش کی صورت میں لکھ کر اپنے سیدھے بازو پر موم جامہ کرکے پہن لے یہ عمل اتنے روز کرنا ہے جتنے دن امتحانات کے لیے پرچہ کرنے

جاتا ہے۔

امتحان میں کامیابی کے بعد اس نقش کو اتار کر دریا میں بہادیں اور حسب توفیق شیرینی ہدیۃً تحفۃً حضور رسول کریم ﷺ کی نیاز دلوا کر بچوں میں تقسیم کردیں اور شکرانے کے دو نوافل بھی ادا کریں۔

آیت یہ ہے: عَلِمَ اَنْ لَّنْ تُحْصُوْهُ سے مِنَ الْقُرْاٰنِ تک۔ (سورۂ مزمل۔ آیت ۲۰)

## اولاد سے محرومی کا علاج۔٦

جو کوئی اولاد سے محروم ہو اور کسی بھی بیماری یا سحر و جادو کی وجہ سے اس کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو اور وہ اولاد کا آرزومند ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس کے لیے ایک کلوگرام تل سیاہ لے کر ان کو صاف کرے اور پھر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود الصوفی ۱۴ پھر سورۂ مزمل ۹ بار پڑھ کر دم کرے اور عورت ان کو ۲۴ دن استعمال کرے، پھر جب حیض سے عورت پاک ہوکر غسل کرے۔ تب وہ ایک روز روزہ رکھے اور افطاری سے پہلے گائے کے دودھ سے روزہ افطار کرے اور رات کے وقت اپنے خاوند سے ہم بستری کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے حمل ٹھہر جائے گا اور اللہ تعالیٰ اولاد کی نعمت سے سرفراز فرمادے گا۔ اگر پہلے ماہ حمل نہ ہو تو زیادہ سے زیادہ ۲۷ دن اس عمل کی بدولت مراد بفضل تعالیٰ پوری ہوجائے گی۔

## اولاد قسمت میں ہے یا نہیں۔٦

اگر کسی بے اولاد عورت کے متعلق یہ جاننا ضرور ہو کہ آیا اس کی قسمت میں اولاد ہے یا نہیں۔ تو اس کے لیے ذیل کا عمل کرنے سے اس بات کا علم ہوجائے گا۔

شوہر باوضو حالت میں ۹ مرتبہ سورۂ مزمل شریف پڑھ کر دودھ پر دم کرے



لیکن یہ عمل اس وقت کریں جب عورت حیض سے پاک صاف ہوگئی ہو۔ اس کے بعد وہ عورت روزہ رکھے اور روزہ کو اس دودھ سے افطار کرے اگر دودھ ہضم ہوگیا تو پھر عورت کے رحم میں کوئی نقص ہے اس کا علاج کروائیں اور اگر دودھ قے کی صورت میں باہر نکل جائے تو وہ عورت اولاد کی نعمت سے محروم رہے گی۔

## اولاد کے لیے۔٦

جن کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو اور وہ اولاد صالح کے خواہشمند ہوں تو اس مقصد کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

نئے چاند میں کسی نیک دن کا انتخاب کریں، بہتر ہے جمعہ کے روز یہ عمل کریں میاں اور بیوی سارا دن روزہ پاک صاف ہوکر رکھیں۔ افطار سے پہلے دونوں غسل کریں اور سورۂ مزمل شریف ۲۷ مرتبہ مع اول و آخر ۱۴ بار درود الصوفی پڑھ کر کسی کھانے کی چیز پر دم کرکے اس سے دونوں روزہ افطار کریں اور شب کو ہم بستر ہوں سات دن تک یہ عمل کریں۔ اس کے بعد شب کو ہر روز ہم بستری کریں۔ انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے حمل ضرور قائم ہوگا اور فرزند صالح پیدا ہوگا۔

## اولاد کی زندگی کے لیے۔٦

جس کسی کے بچے شیرخوار حالت میں فوت ہوجاتے ہوں یا اس قدر پیدائشی کمزور ہوں کہ ان کے بچنے کی کوئی امید نظر نہ آتی ہو تو نیلے رنگ کے سوت کی چالیس تار لے کر ان کی رسی بٹ لی جائے اور پھر اس رسی پر ایک سرے سے آخری سرے تک چالیس گرہیں اس طرح لگائیں کہ ہر گرہ لگاتے وقت ایک مرتبہ سورۂ مزمل شریف پڑھ کر دم کیا جائے، پھر اس گنڈے کو بچے کے گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے بچہ زندہ رہے گا اور اس کی صحت بھی برقرار ہوجائے گی اور وہ کسی بھی قسم کی تکلیف اور عوارض میں مبتلا نہ ہوگا۔

## اولاد کے لیے پیران پیر کا مجرب نسخہ۔٦

جس کسی کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو اور حمل ٹھہر کر ساقط ہوجاتا ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا پیران پیر کا بخشا ہوا عمل انتہائی مفید اور نافع ہے۔

اس کے لیے اکتالیس تار کچے نیلے سوت کے لیں۔ ان پر اول و آخر درود الصوفی ۵، ۵ بار پڑھ کر دم کریں، پھر ۱۵ بار آیت الکرسی پڑھ کر دم کرکے پہلے اور آخری سرے پر گرہ لگادے۔ بعدہٗ سورہ رحمٰن بمعہ بسم اللہ شریف شروع کرے اور ہر بار فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰن پر ایک گرہ لگادے۔ اس طرح اکتالیس گرہیں لگ جائیں گی، پھر اس پر سورۂ مزمل بمعہ بسم اللہ شریف اکتالیس بار پڑھ کر دم کرکے باری باری اکتالیس گرہیں لگادے۔ جب یہ گنڈہ تیار ہوجائے تو گیارہ روپیہ کی شیرنی لاکر اس پر حضور غوث پاک کی فاتحہ دلاکر اس گنڈہ کو جب عورت حیض سے فارغ ہو، بعد غسل کے عورت کی کمر سے باندھ دے۔ انشاء اللہ اولاد ضرور پیدا ہوگی اور بفضلہٖ تعالیٰ عورت کا حمل قائم دائم رہے گا۔

## اولاد نرینہ کے لیے۔٦

جو کوئی اولاد نرینہ کا خواہش مند ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس کے لیے روزانہ بعد نماز تہجد باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود الصوفی ۱۴، ۱۴ مرتبہ سورۂ مزمل شریف ۹ بار پڑھ کر ۷ مرتبہ یہ دعا پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگیں۔ انشاء اللہ ۲۷ روز کے عمل مسلسل سے اللہ تعالیٰ اولاد نرینہ سے ضرور نوازیں گے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ یَابَرُّ یَابَرُّ یَابَرُّ یَابَدِیْعُ یَابَدِیْعُ یَابَدِیْعُ بِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔

## بادشاہ پری زاد کی حاضری۔٦ Imp

جو عامل یہ چاہے کہ بادشاہ پریوں کو حاضر کرے اور ان سے کام لے تو اس کے لیے ذیل کا عمل کرنا چاہیے۔



طریقہ اس کا یہ ہے کہ جمعرات کے روز غسل کرکے پاک صاف لباس پہنے اور خوشبو لگاکر باغ کے کسی گوشے میں جاکر بیٹھ جائے اور اپنے گرد حصار قائم کرے پھر ۹ بار سورۂ مزمل شریف اور ۱۰ بار سورۂ جن بمعہ اول و آخر درود الصوفی تسبیح ۱۴ بار پڑھے۔ انشاء اللہ پریوں کا بادشاہ بمعہ اپنے لاؤ لشکر کے حاضر ہوگا۔ اس وقت اس سے جو عہد و پیمان چاہے لے لے اور جس کام کے متعلق بھی دریافت کرنا چاہے دریافت کرلے وہ بات کا جواب دے گا اور تابعداری کا وعدہ کرے گا اور جو مطلب ہوگا اس کو پورا کرے گا اگر کسی دشمن یا کسی دوست یا عزیز کو بلانا مقصود ہوگا تو اسے کہے کہ فلاں بن فلاں کو حاضر کرو وہ اسی وقت بفرمان اس کو حاضر کرے گا اور آئندہ بھی جائز کام کے لیے حاضر ہوجایا کرے گا۔

## باری کا بخار۔٢

جس کسی کو باری کے بخار کی شکایت ہو اور باوجودیکہ علاج معالجہ کے بخار سے نجات نہ ملتی ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے ایک کالی ڈوری لے کر اس پر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سورہ الحمد شریف ۹ مرتبہ، سورہ اخلاص ۵ مرتبہ، آیت الکرسی ۲ مرتبہ، سورۂ مزمل شریف ۵ مرتبہ یاحفیظ ۲۸ مرتبہ پڑھ کر ایک گرہ لگائیں اور پانی بھی پاس رکھیں۔ پانی پر دم کریں۔ اس طریقے سے یہ عمل سات بار کرکے سات گرہیں لگائیں اور سات بار پانی پر دم کریں۔ اول و آخر درود الصوفی ۱۰، ۱۰ بار پڑھیں۔ پانی وقفے وقفے سے مریض کو پلائیں اور ڈوری مریض کے گلے میں پہنادیں۔ انشاء اللہ بخار فوری اتر جائے گا اور پھر نہیں چڑھے گا۔ مکمل آرام کے لیے پانی کا عمل سات یوم تک مسلسل کریں۔ بعد از شفا حسب توفیق شیرنی نیاز حضور رسول کریم ﷺ بچوں میں تقسیم کردیں۔

## بازیافت اغوا شدہ۔٣

اگر کوئی اغوا ہوگیا ہو اور اس کا اتہ پتہ نہ لگتا ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا

عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے ہر روز بعد از نماز عشاء ۴۲ مرتبہ سورۂ مزمل شریف مع اول و آخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ بار پڑھ کر اللہ کے حضور عاجزی و انکساری سے دعا کرے۔ بہت جلد اغواشدہ کا پتہ معلوم ہوجائے گا اور اس کو اغواکنندگان سے رہائی مل جائے گی۔

## بانجھ پن کا علاج۔۵

جو عورت بانجھ پن کا شکار ہو، اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے بعد از نماز فجر ۶ مرتبہ، سورۂ یٰسین ۸ مرتبہ، سورۂ مزمل شریف اول و آخر درود مدنی ۱۷، ۱۷ مرتبہ، پھر نماز مغرب اور نماز عشاء کے بعد تین تین مرتبہ یہی عمل کر کے دعا مانگیں۔ انشاء اللہ اکتالیس یوم کے عمل سے مالک ارض و سماء مراد پوری کریں گے۔

## بانجھ پن کا علاج۔۵

اگر کوئی عورت بانجھ ہو یا کسی وجہ سے اس کے رحم میں کوئی خرابی ہوگئی ہو اور ادویات سے علاج کے باوجود صحت حاصل نہ ہو اور اولاد پیدا کرنے سے محروم ہو اور اولاد کی شدید خواہش رکھتی ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل انتہائی سریع التاثیر ثابت ہوا ہے۔

اس کے لیے لازم ہے کہ ایک کلوگرام سیاہ تل لے کر ان کو اچھی طرح صاف کریں اور ان پر باوضو حالت میں ۶ مرتبہ سورۂ یٰسین اس طرح دم کریں کہ اول و آخر درود مدنی ۱۷ بار پڑھیں۔ عورت کو دم کیے ہوئے یہ تل دیں۔ وہ ان کو روزانہ استعمال میں لائے پھر جب عورت حیض سے پاک صاف ہوجائے تو اگلے دن روزہ رکھے اور افطاری سے پہلے گائے کے خالص دودھ پر ۱۷ مرتبہ سورۂ مزمل شریف بمعہ اول و آخر درود مدنی ۱۷، ۱۷ بار پڑھ کر دم کرے اور اس دم کیے ہوئے دودھ سے روزہ افطار کرے اور رات کے وقت اپنے شوہر سے ہم بستری کرے۔ بفضل باری تعالیٰ حمل قرار پاجائے گا اور اللہ تعالیٰ اولاد کی نعمت سے سرفراز فرمائیں گے اور جملہ تکالیف رحم سے بھی عورت محفوظ و مامون رہے گی۔

## بانجھ پن کا علاج۔۵

جو عورت بانجھ پن کا شکار ہو، اور اولاد کی خواہش بھی رکھتی ہو اور یہ مرض راہ میں مزاحم ہونے سے مرد کے التفات سے محروم ہو تو ذیل کا عمل اس کے لیے بے حد مفید ہے۔ اس کے لیے کسی بوتل میں پانی لیں اور باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر چینی کی طشتری پر زعفران اورگلاب سے سورۂ مزمل شریف کی آیت مبارکہ اِنَّا سَنُلْقِیْ قَوْلًا ثَقِیْلًا (سورۃ المزمل۔ آیت ۴) لکھیں اور اس پانی سے دھوکر بوتل میں رکھ لیں۔ وہ عورت اس پانی کو روزانہ دن رات میں کم از کم ۱۲ مرتبہ پیا کرے۔ سات روز کے اس عمل سے اس کے اندر بانجھ پن کی خرابی دور ہوجائے گی اور وہ عورت تندرست وصحت یاب ہوکر اپنے خاوند سے ہم بستری کرے۔ بفضل تعالیٰ حاملہ ہوگی اورصحت مند بچے کی ماں بنے گی۔ ساتھ ہی اس عورت پر اسی آیت مبارکہ کا اکیس مرتبہ پڑھ کر دم بھی کیا کرے۔ یہ عمل اکیس روز تک کیا جائے۔

## بانجھ پن کا علاج۔۵

جو عورت بانجھ ہو، اور اولاد پیدا کرنے کے قابل نہ ہو، اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔ ذیل کی آیت مبارکہ کو چینی کی طشتری پر زعفران و گلاب سے لکھ کر روزانہ پانی سے دُھوکر یہ پانی دن میں ۱۲ مرتبہ استعمال کرے۔ یہ عمل اکتالیس روز کرنے سے بانجھ پن مکمل طور پر ختم ہوجائے گا، اس عمل کے بعد اپنے خاوند سے ہم بستری کرے، ضرور حاملہ ہوگی اور بفضلہ تعالیٰ صالح فرزند اس کے ہاں ہوگا۔ آیت یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

اِنَّا سَنُلْقِیْ عَلَیْکَ قَوْلًا ثَقِیْلًا (سورۃ المزمل۔ آیت ۴)

## بچے کا رونا اور ضد کرنا۔۵

اگر کوئی بچہ بلاوجہ روتا رہتا ہو اور حد سے زیادہ ضدی ہوگیا ہو اور والدین اس کی وجہ سے بے حد پریشان رہتے ہوں تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے باوضو حالت میں سورۂ مزمل شریف ۸ بار پڑھ کر بچے پر دم کریں اور چینی کی طشتری میں سورۂ مزمل شریف کی آیات مبارکہ کو زعفران و گلاب سے لکھ کر پانی سے دھوکر اسے پلائیں۔ ۱۵ یوم کے بلاناغہ عمل سے بچے کا رونا اور ضد کرنا ختم ہوجائے گا اور وہ پرسکون نیند سویا کرے گا اور والدین کی پریشانی ختم ہوجائے گی۔ آیت مبارکہ یہ ہے:

وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِکُمْ سے لے کر غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ تک۔

(سورۃ المزمل۔ آیت ۲۵)

## بچے کے رونے کے لیے۔۵

جو بچہ بہت زیادہ روتا ہو اور کسی طرح چپ نہ ہوتا ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس کے لیے میٹھی شے لے کر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ۳ مرتبہ الحمد شریف، ۸ مرتبہ قل شریف، ۵ مرتبہ آیت الکرسی اور ۸ مرتبہ سورۂ مزمل شریف بمعہ اول و آخر درود مدنی ۱۷، ۱۷ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور بچے کو کھلادیں۔ بچہ خاموش ہوجائے گا۔

## بچے کو نظر بند سے بچانا۔۴ Imp

بچے کو ہمیشہ کے لیے نظر بند سے محفوظ رکھنے کے لیے ذیل کی آیات کو تانبے کی تختی پر کندہ کرواکر بچے کے گلے میں ڈالیں۔ آیت یہ ہے:

رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا۔

(سورۃ المزمل۔ آیت ۹)

## بخار کے لیے۔۲

جو مریض بخار میں مبتلا ہو اور بخار اتر نہ رہا ہو، تو ایسے میں ذیل کا عمل مفید ہے۔ باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ۵ مرتبہ سورۂ مزمل شریف بمعہ اول و آخر درود الصوفی ۱۰، ۱۰ بار پڑھ کر پانی دم کرکے بنالیں۔ مریض کو دن میں تھوڑے تھوڑے وقفے سے دو دو گھونٹ پانی پلائیں۔ اس عمل سے مریض کا بخار اتر جائے گا۔ تین دن کے عمل سے مریض مکمل شفایاب ہوجائے گا۔

## Imp بربادی دشمن کے لیے۔۱

بربادی دشمن کے لیے بروز اتوار سورۂ مزمل شریف ۲۲ بار پڑھ کر مٹی پر دم کرکے دشمن کے گھر میں ڈال دیں۔ وہ دشمن تباہ و برباد ہوجائے گا۔

## بری عادات چھڑانے کا عمل۔۴

جو کوئی عادات بد کا شکار ہو اور باوجودیکہ کوشش بسیار کے اس فعل سے باز نہ آتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے ہر روز بعد از نماز فجر قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود شریف الصوفی ۱۲، ۱۲ بار، سورۂ مزمل شریف ۷ بار اور آیات کفایہ ساٹھ بار پڑھ کر مطلوب پر دم کریں اور اس کا پانی بناکر اسے نہار منہ پلائیں۔ انشاء اللہ اکیس روز کے بلاناغہ عمل سے عادت بد سے ہمیشہ کے لیے چھٹکارا مل جائے گا، آیت کفایہ یہ ہیں:

وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَلِيًّا۔ سورۃ النساء آیت ۴۵، ۶ بار پڑھیں۔

وَكَفٰى بِاللّٰهِ نَصِيْرًا۔ سورۃ النساء آیت ۴۵، ۴ بار پڑھیں۔

وَكَفٰى بِاللّٰهِ حَسِيْبًا۔ سورۃ النساء آیت ۶، ۴ بار پڑھیں۔

وَكَفَىٰ بِاللّٰهِ عَلِيمًا۔ سورۃ النساء آیت ۷۰، ۲ بار پڑھیں۔

وَكَفَىٰ بِاللّٰهِ وَكِيلًا۔ سورۃ النساء آیت ۸۱، ۱۳۲، ۱۷۱، ۸ بار پڑھیں۔

وَكَفَىٰ بِاللّٰهِ شَهِيدًا۔ سورۃ النساء آیت ۷۹، ۱۶۶ سورۃ الرعد آیت ۴۳، ۹ بار پڑھیں۔

## برے اشخاص کے درمیان تفرقہ ڈالنا۔ ۱

جب برے اشخاص کا جمگھٹا ہوجائے اور اس سے لوگوں کو ہر وقت تکلیف و ہراس کا سامنا رہے اور ان کے ضرر سے بچنے کا کوئی حل نہ ہو تو ایسی صورت میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے باوضو حالت میں سورۂ مزمل شریف کا ورد ۱۳ بار اس طریق سے کریں کہ ہر بار پڑھنے کے بعد ان برے اشخاص کا تصور کر کے کسی شیرینی پر دم کردیں اور اس طرح ۱۳ بار یہ دم کریں۔ دم کرنے کے بعد ان الفاظ کو بھی پڑھ کر شیرینی پر دم کریں۔ الٰہی بحرمت ایں سورہ شریفہ ان برے اشخاص (یہاں ان کا نام لے اور اگر ان کی ماؤں کا نام بھی معلوم ہو تو وہ بھی) ان برے لوگوں کو تتر بتر کردے اور ان کے شر سے ہم سب کی حفاظت فرما۔

پھر اس شیرینی کو کسی صورت میں ان برے اشخاص کو کھلادیں۔ انشاء اللہ ان کا جمگھٹا تتر بتر ہوکر بکھر جائے گا اور کسی کو بھی ان کے شر سے کوئی نقصان نہ پہنچے گا۔

## برے ہمسائے کے شر سے بچاؤ کے لیے۔ ۳

اگر کسی کا ہمسایہ شرارت پسند ہو اور اہل محلہ آئے دن اس کی شرارتوں کی وجہ سے تنگ آگئے ہوں۔ اور وہ باوجودیکہ سمجھانے بجھانے کے مزید شرپسندی پر مائل رہتا ہو تو اس کی شرپسندی اور بدزبانی سے محفوظ رہنے کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس کے لیے نماز عصر کی سنت غیر مؤکدہ ادا کرنے کے بعد ۶ مرتبہ سورۂ مزمل شریف اور اول، آخر درود شریف مدنی ۱۵، ۱۵ بار پڑھے اور پڑھتے وقت یہ تصور رکھے کہ اللہ تعالیٰ اس کی زبان بندی فرما رہے ہیں۔ اور اس کے خاتمہ فرما رہے ہیں۔ پھر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کے لیے دعا مانگے۔ انشاء اللہ ۱۲ روز کے بلاناغہ



عمل سے اس کے شر سے اہل محلہ کو نجات مل جائے گی اور وہ برائی چھوڑ کر نیکی کی طرف مائل ہوجائے گا۔

## پاگل پن کا علاج۔ ۲

پاگل افراد کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس کے لیے تحمل مزاجی اور بڑے حوصلے کی ضرورت ہے۔ اس کے لیے باوضو حالت میں ۲۷ مرتبہ سورۂ مزمل شریف کا پانی دم کر کے روزانہ بنائیں اور اول و آخر درود الصوفی ۱۴، ۱۴ مرتبہ پڑھیں پھر اس پانی کے چھینٹے دن میں ۶ بار اس پر ماریں اور ممکن ہو تو قدرے پانی اس کو پلائیں، ۲۷ یوم کے عمل سے پاگل پن کے آثار کافی حد تک معدوم ہوجائیں گے اور دورے پڑنے بند ہوجائیں گے، لیکن عمل پیہم سے رفتہ رفتہ اس مرض سے مکمل نجات مل جائے گی، ہوسکے تو اس کے ماتھے کے عین درمیان ۹ بار پھونک بھی لگایا کریں، بفضلہٖ تعالیٰ مریض شفایاب ہوجائے گا۔

## پریشانی کا حل۔ ۴

اگر کسی کو ایسی پریشانی لاحق ہوگئی ہو جو کسی بھی طرح حل نہ ہوتی ہو تو ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے بروز منگل باوضو حالت میں ۲۵ مرتبہ سورۂ مزمل شریف اور اول و آخر درود الصوفی ۱۲، ۱۲ مرتبہ پڑھ کر سجدہ میں گر کر اللہ تعالیٰ کے حضور آہ وزاری کے ساتھ دعا مانگے۔ انشاء اللہ وہ مشکل سات یوم کے اندر اندر حل ہوجائے گی۔

## پھل دار درختوں کی حفاظت۔ ۳

جس کسی کے پھل دار درخت کسی وجہ سے سوکھ رہے ہوں یا ان کو کیڑا لگ گیا ہو اور اس سے پھل کے نقصان کا شدید سامنا ہو تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس کے لیے بعد از نماز فجر باوضو حالت میں قبلہ رخ ہوکر بیٹھ کر سفید کاغذ کے اتنے ٹکڑے لیں۔ جس قدر کہ اس کے باغ میں درخت موجود ہیں اور ہر ٹکڑے پر ذیل کی

آیت مبارکہ از سورۂ مزمل شریف زعفران و گلاب لکھے اور ان پر سورۂ مزمل شریف کی اس آیت کا ۲۵ مرتبہ پڑھ کر دم بھی کرے۔ پھر ان ٹکڑوں کو علیحدہ علیحدہ گتے پر چسپاں کرے اور ہر گتہ ایک ایک کر کے ہر درخت پر اونچی شاخ پر لٹکا دے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اس کے باغ کے تمام درخت قدرتی آفات و بلیات، کیڑوں مکوڑوں اور سوکھے پن سے محفوظ و مامون رہیں گے اور ان پر پھل بھی بے تحاشا لگے گا۔

آیت یہ ہے:

یَوْمَ تَرْجُفُ الْاَرْضُ سے کَثِیْباً مَّهِیْلاً۔ تک، (سورۃ المزمل۔ آیت ۱۴)

## پیٹ کی خرابی۔۴

اگر کسی کا پیٹ کسی وجہ سے یا کسی دوائی کے اثر سے خراب ہوگیا ہو اور آرام نہ آتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے باوضو حالت میں زعفران و گلاب سے چینی کی بڑی طشتری میں سورۂ مزمل شریف لکھ کر اس کو خالص شہد کے شربت میں دھولیں اور اس شربت کو کسی بوتل میں محفوظ کر لیں اور اس بوتل کے شربت کو وقفے وقفے سے دن میں کئی بار استعمال کریں۔ پہلے دن کے استعمال سے ہی پیٹ کی تکلیف میں افاقہ ہوگا۔ سات روز کے مسلسل عمل سے پیٹ کی جملہ تکالیف ہمیشہ کے لیے رفع ہوجائیں گی اور بفضل خداتعالیٰ شفاء کاملہ نصیب ہوگی۔

## تباہی دشمن کے لیے۔۱

جس دشمن کے ہاتھوں انتہاء سے زیادہ تنگ آچکے ہوں اور وہ ہر وقت مصیبت و ابتلاء کھڑی کرتا رہے تو اس سے چھٹکارا حاصل کرنے کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔ اس کے لیے مٹی کی کوری پلیٹ لیں اور اس پر سورۂ مزمل اس طریق سے لکھیں کہ درمیان میں دشمن اور اس کی ماں کا نام لکھا جائے، پھر اس کی پلیٹ کو اوندھا کر کے آگ میں یا گرم راکھ میں دفن کریں کہ اس پر مسلسل آگ رہے۔ انشاء اللہ بہت جلد وہ دشمن تباہ ہوجائے گا۔ یہ عمل ناجائز طور پر نہ کیا جائے، ورنہ خود ذمے دار ہوگا۔



## تپ ولرزہ کے بخار کے لیے۔۷

جس کسی کو تپ لرزہ ہوگیا ہو اور آرام نہ آتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

۱۰ مرتبہ سورۂ مزمل شریف باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر پڑھیں۔ اول و آخر درود مدنی ۱۰، ۱۰ مرتبہ پڑھیں اور پانی پر دم کر کے وہ پانی دو دو گھونٹ مریض کو دن میں وقفے وقفے سے پلائیں۔ انشاء اللہ تین دن کے عمل میں تپ لرزہ ہمیشہ کے لیے ختم ہوجائے گا اور مریض صحت یاب ہوجائے گا۔

## ترقی دین و دنیا۔۸

ذیل کا عمل دین اور دنیا کے تمام امور بشمول رزق میں اضافہ اور دیگر حاجات کے لیے بہت ہی مفید ثابت ہوا ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ بعد از فراغت نماز مغرب دو رکعت نماز اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں بعد الحمد شریف کے ۲ بار سورۂ مزمل شریف پڑھے، اس کے بعد سلام پھیرے اور سجدے میں جا کر ۲ بار سورہ مزمل شریف کو اس طرح پڑھے کہ جب لفظ وَکِیْلاً پر پہنچے تو یہ الفاظ اَتَّخِذْہُ وَکِیْلاً ۸ بار پڑھے۔ اور پھر سورہ شریف کو مکمل کرے، پھر سجدہ سے سر اٹھائے اور دو زانو بیٹھ کر اول ۲۶ بار درود شریف الصوفی پڑھے، پھر گیارہ بار سورہ شریف مزمل کو یٰاَیُّھَا الْمُزَّمِّلُ ۲ بار کہہ کر شروع کرے اور بقیہ سورہ کو مکمل کرے۔ اس کے بعد پھر ۲۶ بار درود الصوفی پڑھ کر دوبارہ سورہ شریف کو شروع کرے اور گیارہ بار مکمل کر کے یا مغنی ۱۹ بار یا مہیمن ۲۷ بار پڑھ کر اپنی بہتری کے لیے رب العزت کے حضور دعا مانگے۔ چالیس یوم کے بلاناغہ عمل سے دن بدن رزق میں اضافہ اور دین و دنیا کے تمام امور و حاجات میں عجب و غریب طریقے سے ترقی اور تاثیر پیدا ہوجائے گی۔ نہایت مجرب عمل ہے۔

## ترقی رزق۔۹

جو کوئی اس بات کی خواہش رکھتا ہے کہ اس کے کاروبار میں دن بہ دن ترقی

ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

نئے چاند کے پہلے منگل کے دن سورج نکلتے وقت یہ عمل شروع کرے۔ پہلے ۱۲ بار درود مدنی پڑھے، پھر ۳ بار سورۂ مزمل شریف پڑھے۔ اس کے بعد ۱۲ بار درود مدنی پڑھے لیکن عمل شروع کرنے سے پہلے یہ دعا تین بار مانگے یَامُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ یَامُفَتِّحَ فَتِّحْ یَاسَهْلُ سَهِّلْ یَامُیَسِّرُ یَسِّرْ یَامُسَخِّرُ یَامُتَمِّمُ تَمِّمْ اس کے بعد سورۂ مزمل شریف کو شروع کرے اور جب لفظ تَرْتِيْلًا پر پہنچے تو اس آیت مبارکہ وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ سے لے کر قَدْرًا (سورۃ الطلاق۔ آیت ۲ تا ۳) تک کو ۲۲ بار پڑھے اور ساتھ ساتھ اپنی حاجت کی التجا بھی کرے۔ ۹ روز کے عمل سے بفضلہ تعالیٰ متعلقہ حاجت پوری ہوجائے گی۔

### ترقی رزق۔۹

جس کسی کو رزق میں کمی یا کاروباری مندے کا سامنا رہتا ہو، تو اس کے لیے ذیل کا عمل مجرب اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے نئے چاند کی پہلی منگل کو عمل شروع کرے۔ کوئی محفوظ اور تنہائی والی جگہ پر جہاں کسی کی مداخلت کا امکان نہ ہو، دو رکعت نماز نفل بہ نیت ترقی رزق ادا کرے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ۴۹ بار یہ آیت پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. فَتَقَبَّلَهَا رَبُّهَا بِقَبُوْلٍ حَسَنٍ وَّاَنْۢبَتَهَا نَبَاتًا حَسَنًا وَّ كَفَّلَهَا زَكَرِيَّا. كُلَّمَا دَخَلَ عَلَيْهَا زَكَرِيَّا الْمِحْرَابَ وَجَدَ عِنْدَهَا رِزْقًا (سورۃ آل عمران۔ آیت ۳۷) پھر نماز کے بعد ۲۲ مرتبہ یہ آیت شریف پڑھے۔

وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّ يَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا (سورۃ الطلاق۔ آیت ۲ تا ۳) پھر ۳ بار سورۂ مزمل شریف پڑھے اور سجدے میں سر رکھ کر یاواسع ۳۰ بار پڑھے اور اپنے رزق کے لیے دعا مانگے۔ اس کے بعد ہر روز



اسی آیت مذکورہ کا ورد ۲۲ بار تنہائی میں پڑھ لیا کرے۔ اس سے رزق میں بے حد اضافہ ہوجائے گا اور کاروباری مندا ہمیشہ کے لیے ختم ہوجائے گا۔

### تسخیر جنات، دیو، پری وغیرہ۔۵

جس عامل کی یہ خواہش ہو کہ جنات دیو پری وغیرہ اس کے تابع فرمان ہوجائیں۔ اور وہ ان سے جائز دنیوی کام لے سکے تو اس کے لیے ذیل کا عمل نہایت پرتاثیر ہے مگر اس کے لیے لازم ہے کہ کسی صاحب تصوف کی زیرنگرانی اس عمل کو کرے۔

طریقہ یہ ہے کہ کسی تنہا مکان میں جہاں دوسرا کوئی آدمی نہ ہو دروازہ بند کرکے جگہ کو صاف کرکے بیٹھے عود و بخور صندل روشن کرے۔ پھر اپنے گرد حصار باندھے اس کے بعد عمل شروع کرے اول و آخر درود شریف مدنی ۱۷، ۱۷ بار پڑھ کر درمیان میں اپنے مطلب کا تصور رکھ کر سورۂ مزمل شریف ۸ بار پڑھے چالیس یوم تک بلاناغہ اس عمل کو وقت مقررہ پر کرے۔ انشاء اللہ اس کا مطلب بفضل باری تعالیٰ پورا ہوجائے گا اور جنات، دیو، پری، جن کا بھی تصور ہوگا وہ حاضر ہوکر تابع فرمان ہوں گے۔ ان سے ناجائز کام نہ لے دوسرے اس بات کا تذکرہ کسی سے بھی نہ کرے ورنہ راز افشاء ہونے پر وہ باغی ہوجائیں گے اور کہنا نہیں مانیں گے اور تنگ کریں گے بعد از چلہ ۸، ۸ بار روز سورۂ مزمل شریف کا ورد اسی مقررہ وقت پر بلاناغہ جاری رکھے تاکہ عمل کی برکات قائم رہیں۔

### تسخیر جن کے لیے۔۵

جو عامل جنات کو سخر کرنا چاہتا ہو، تو اس کے لیے ترک حیوانات جلالی و جمالی ہر قسم کرے اور کسی تنہائی والی جگہ پر چالیس یوم تک ذیل کا عمل پاک، صاف باوضو حالت میں کرے اور عمل کرتے وقت جن یا جنات کا تصور ذہن میں رکھے جن کو سخر کرنا ہے۔ اس کے بعد سورۂ مزمل شریف روزانہ ۸ مرتبہ اول و آخر درود پاک مدنی

۱۷، ۱۷ بار پڑھے۔ عمل کو انتہائی توجہ کے ساتھ کرے اور اس عمل کے دوران اپنے گرد حصار بھی باندھے۔ چالیس یوم کے عمل سے مطلوبہ جن یا جنات حاضر ہوں گے۔ ان کو حضرت سلیمان علیہ السلام کی قسم دے کر اپنی فرمانبرداری کے لیے کہے اور ان کے قسم کھانے پر ان سے ان کو بلوانے کا طریقہ بھی معلوم کرلے اور اسی طرح آئندہ ان کو بلا کر ان سے مختلف کام لے سکتا ہے۔ احتیاط لازم ہے، بہتر ہے کہ کسی عامل کامل کی زیرنگرانی یہ عمل کیا جائے۔

## تسخیر حاکم کا عمل۔ ۳

جس کو کسی بھی حاکم یا آفیسر سے کوئی بھی کام ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔ باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سب سے پہلے ۱۹ بار درود مدنی پھر سورۂ مزمل شریف کا پہلا رکوع ۱۷ بار اور پھر دوسرا رکوع ۹ بار پڑھے۔ بعد درود مدنی ۱۹ بار پڑھ کر پانی پر دم کریں اور حاکم یا آفیسر کے پاس جانے سے پہلے اس میں سے تھوڑا سا پانی لے کر اپنے منہ اور سر پر لگائیں اور بقیہ پانی بسم اللہ پڑھ کر پی لیں اور پھر اس کے پاس جائیں۔ بفضلہ تعالیٰ وہ حاکم یا آفیسر کمال مہربانی سے پیش آئے گا اور جو بھی کام اس سے ہوگا، وہ بخوبی انجام پائے گا۔

## تسخیر خلائق۔ ۴

جس کسی کی یہ خواہش ہو کہ وہ مخلوق خدا میں عزت و احترام کی نگاہ سے دیکھا جائے اور محترم ہوجائے، اور جس کسی کو بھی جائز کام کہے، وہ اس کی تابعداری کرتے ہوئے اس کا کام کردے تو اس کے لیے ذیل کا عمل نافع اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے کسی تنہا جگہ پر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود پاک الصوفی ۱۲، ۱۲ مرتبہ پڑھنے کے بعد ۲۵ مرتبہ سورۂ مزمل شریف پڑھے لیکن سورۂ مزمل شریف کے ورد کے دوران جب لفظ اِلٰی رَبِّہٖ سَبِیْلًا پر پہنچے تو چند لمحے خاموشی اختیار کرے اور اس وقت اپنے مقصد کا تصور ذہن میں لائے، پھر سورۂ مزمل کو



مکمل کرے۔ ۲۵ بار سورۂ مزمل شریف کو پڑھنے کے بعد ۲۵ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے، پھر اسمائے حسنیٰ یَاحَنَّانُ ۱۰ بار، یَامَنَّانُ ۱۵ بار، یَاکَرِیْمُ ۴ بار، یَارَحِیْمُ ۱۵ بار، یَاعَزِیْزُ ۲۲ بار پڑھے۔ ان اسمائے حسنہ کے ورد سے جب بے حال ہوجائے تو پھر درود الصوفی پڑھ کر عمل ختم کردے۔ انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے مطلوبہ مقصد بفضل باری تعالیٰ پورا ہوجائے گا۔ بہتر یہی ہے کہ اس عمل کو چالیس یوم تک مسلسل، بلاناغہ کرے، تاکہ یہ ہمیشہ کے لیے فائدہ بخش رہے۔

## تسخیر و حاضری پریاں۔ ۵

جو عامل یہ چاہے کہ پریاں فوری حاضر ہوکر اس کے حکم کو بجالائیں تو اس کے لیے ذیل کا عمل اختیار کرے۔

ماش ثابت لے کر ان پر باوضو حالت میں بہتر بار سورۂ مزمل شریف بمعہ درود مدنی اول و آخر ۱۷، ۱۷ بار پڑھ کر دم کرے اور پھر ماش ثابت کو چاروں اطراف میں یہ کہہ کر پھینک دے، پریاں حاضر شود، پریاں حاضر ہوکر تابعداری کریں گی۔ واللہ اعلم۔

## تسخیر و محبت کے لیے پراثر عمل۔ ۶

ارشاد حضرت غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ یہ عمل خلائق و محبت کے ساتھ ہلاکت دشمن، زبان بندی، اور ہر کام میں فتح یابی کے لیے انتہائی مجرب اور پرتاثیر فوائد کا حامل ہے۔

طریقہ عمل یہ ہے کہ اول ہر قسم ترک حیوانات جمالی و جلالی اختیار کرے پھر گیارہ روز تک درمیان فرض و سنت نماز ظہر یا عشاء اس کا ورد اس طرح کریں کہ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ایک بار پھر بسم اللہ شریف ۵ بار، یَاجَمِیْلُ ۱۳ بار، درود شریف الصوفی دس بار پڑھ کر سورہ مزمل شریف شروع کرے۔ لفظ قِیْلًا پر ۲ بار تکرار کرے اور یہاں اپنے مقصد کو پیش نظر رکھ کر تکرار کرے۔ مثلاً:

۱۔ اگر مقصد ہلاکت دشمن ہے تو کہے اَللّٰھُمَّ اَھْلِکْ فلاں بن فلاں (اس کا نام معہ والدہ کا نام لے) ۳ بار پڑھے۔

۲۔ اگر مقصد زبان بندی ہے تو کہے اَللّٰھُمَّ عَقْدَةَ اللِّسَانِ فلاں بن فلاں ۲ بار پڑھے۔

۳۔ اگر مقصد کسی کو اپنی محبت کے جال میں پھنسانا ہے تو کہے اَللّٰھُمَّ اَحْبِبْنِی فلاں بن فلاں ۳ بار پڑھے۔

۴۔ اگر ارادہ فتح یابی و کامرانی از دشمن ہے تو کہے اَللّٰھُمَّ اَلْقَرْنِی فلاں بن فلاں ۵ بار پڑھے۔

۵۔ اگر تسخیر خلائق کا ارادہ ہے تو کہے اَللّٰھُمَّ سَخِّرُ الْخَلَائِق ۶ بار پڑھے۔

جب کلمہ وَاصْبِرْ عَلٰی مَایَقُوْلُوْنَ پر پہنچے تو ذیل کی ادعیہ میں سے اپنی حاجت کے مطابق ۱۵ بار پڑھے اس کے کلمہ عَذَاباً اَلِیْماً پر ۹ بار تکرار کرے اور اپنی حاجت کی دعا مانگے جب بحلم وَاللّٰهُ یُقَدِّرُ اللَّیْلَ وَالنَّهَارَ پر پہنچے تو ۶ بار تکرار کرے پھر ۲ بار کہے۔ فَلَا تُعْیِیْنِی یَا ذُوالْفَضْلُ الْعَظِیْمِ یَامِنْ یَقْدِرُ اللَّیْلَ وَالنَّهَارِ قَادِرِی لِقَضَاءِ حَاجَتِی فَاِنَّکَ قَادِرٌ اَنْتَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ پھر بدستور اپنی حاجت کی دعا کرکے جب کلمہ یَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ پر پہنچے تو اس کی بھی ۷ بار تکرار کرے اور اپنی حاجت کی دعا مانگے اس کے بعد کلمہ اَسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ کو ۲ بار پڑھ کر اپنی حاجت کی دعا مانگے اور پھر بقیہ سورت کو مکمل کرے اور اپنی حاجت کی دعا مانگے۔ انشاء اللہ اس عمل سے اپنے مقصد میں کامیاب و کامران ہوگا۔

محبت کے لیے دعا یہ ہے کہ اے خداوند فلاں بن فلاں کے دل کو میری طرف مائل کر جیسا کہ زلیخا کا دل حضرت یوسف علیہ السلام کی طرف مائل کیا تھا تو نے۔

قصد ہلاکت کے لیے دعا یہ ہے کہ الٰہی فلاں بن فلاں کو ہلاک کر اور ساتواں اندام اس کے بستہ کر، جس طرح اندام دشمنان حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کو



باندھا تھا تو نے، بحق لا الہ الا اللہ۔

زبان بندی کے لیے دعا یہ ہے، الٰہی زبان بندی فرما فلاں بن فلاں کی جس طرح تو نے دشمنان رسول اللہ ﷺ کی فرمائی تھی۔

حاجات کے لیے دعا یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسْئَلُکَ بِحَقِّ هٰذِهِ السُّوْرَةِ الشَّرِیْفَةِ الْکَرِیْمَه یَاطَھُوْجُ یَا عَتِیْمُ یَاشَنَاشَادَیْبُ الْحَقُّ کٓھٰیٰعٓصٓ الْحَقُّ حٰمٓعٓسٓقٓ وَبِحَقِّ نَبُوَّتِه مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ، صٓ اَلَّذِیْ سَمَّیْتَهٗ یَاَیُّهَا الْمُزَّمِّلُ یَاَیُّهَا الْمُدَّثِّرُ تَرمِنِی یَاعَطُوْنَ بَرْدَاعُوْ انْشَاءَ اللّٰهُ ۱۳ روز کے عمل سے ہر حاجت پوری ہوگی۔

## تکلیف مثانہ۔۲

مثانے میں کسی بھی قسم کی تکلیف ہوجائے اور شدید درد ہوتا ہو تو اس کے ازالے کے لیے لازم ہے کہ باوضو حالت میں سورۂ مزمل شریف ۳ مرتبہ اور اول و آخر درود شریف الصوفی ۱۰، ۱۰ مرتبہ پڑھ کر پانی کی بوتل بنالیں اور اس پانی کو مریض دن میں وقفے وقفے سے دو، دو گھونٹ یَاشَافِیْ کہہ کر استعمال کرے، انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی بدولت مثانہ کی تکلیف و درد رفع ہوجائے گا۔ چند یوم کے مسلسل عمل سے یہ شکایت مستقلاً دور ہوجائے گی۔

## تنگیٔ رزق۔۱

جو شخص تنگیٔ رزق میں مبتلا ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔ اول و آخر درود پاک مدنی ۱۳، ۱۳ بار اور ۲۲ بار سورۂ مزمل شریف، پڑھ کر پانی پر دم کرکے پی لیا کرے اور اللہ تعالیٰ کے حضور دعا بھی مانگے۔ انشاء اللہ اس عمل سے روز بروز تنگیٔ رزق کا مسئلہ ختم ہوجائے گا اور یہ شکایت ہمیشہ کے لیے دور ہوجائے گی۔

## تنگیٔ رزق و فاقہ دور کرنے کے لیے۔۱

اگر کسی کے ہاں فاقے بہت ہوتے ہوں، رزق میں بے حد تنگی کا سامنا کرنا

پڑتا ہو اور ذریعۂ معاش مستقل نہ ہو تو ذیل کا عمل باوضو حالت میں تخلیہ میں بیٹھ کر کرنا چاہیے، انشاء اللہ اس عمل سے بہت جلد رزق کی لہر بہر ہوجائے گی اور معاش کی تنگی اور فاقوں سے نجات مل جائے گی۔

اس مقصد کے لیے سب سے پہلے درود شریف مدنی ۱۳ بار پڑھے، پھر سورۂ مزمل شریف شروع کرے۔ جب لفظ تَبْتِيلًا پر پہنچے تو پچاس بار اس آیت مبارکہ کی تکرار کرے وَمَنْ يَتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَهُ مَخارِجاً يَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَنْ يَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهُ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهِ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدراً۔ اس کے بعد رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ کے بعد لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا پڑھے اور جب لفظ سَبِيْلًا پر پہنچے تو پچاس بار اس آیت مبارکہ کی تکرار کرے قَرْضاً حَسَناً پھر جب وَآخِرِنَا وَاٰيَةً مِنْكَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ پر پہنچے تو ۶۳ بار اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ۶۳ بار اِلَى اللّٰهِ تَصِيْرُ الْاُمُوْرُ پڑھے پھر سورۂ مبارکہ کو ختم کرنے کے بعد ۱۳ مرتبہ درود مدنی پڑھے، پھر یہ دعا مانگے۔

(سُبْحَانَكَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ يَاحَنَّانُ يَامَنَّانُ يَابَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَاذُوْالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ۔ اَللّٰهُمَّ اكْفِنِى جَلَالُ لَكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِى بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ) پھر سجدہ میں گڑگڑا کر اپنے رزق کے لیے اللہ کے حضور دعا کرے، انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے ہی برکات شروع ہوجائیں گی۔ بہتر یہی ہے کہ اس عمل کو ۲۸ یوم تک بلاناغہ کرے، تاکہ رزق و معاش کا مسئلہ دائمی اور مستقل حل ہوجائے اور زندگی بھر پریشانی کا سامنا نہ کرنا پڑے۔

## تہجد کی نماز کے لیے اٹھنا۔۸

جو شخص اس بات کا آرزومند ہو کہ بوقت تہجد خود بخود اٹھ جایا کرے تو سوتے وقت آیات سورۂ مزمل شریف يٰاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ سے لے کر اَقْوَمُ قِيْلًا تک ۶ مرتبہ پڑھ کر سویا کرے۔ انشاء اللہ العزیز نماز تہجد کے وقت خود بخود نیند دور ہوجائے گی اور اٹھ جایا کرے گا۔

## تنگیٔ معاش کے لیے۔۱

رزق معاش کی تنگی والے حضرات کے لیے یہ عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لیے روزانہ بعد از نماز فجر سورۂ مزمل شریف کی آیت مبارکہ اِنَّ لَكَ فِى النَّهَارِ سَبْحاً طَوِيْلًا۔ ۱۱ مرتبہ اول و آخر درود شریف مدنی ۴،۴ مرتبہ پڑھا کرے اور اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ اس عمل سے اللہ تعالیٰ کی رحمت خاص ہوجائے گی اور یہ شکایت رفع ہوجائے گی۔

## جادو کا اثر زائل کرنے کے لیے۔۵

کسی شخص پر اگر جادو یا سحر کا اثر ہوجائے اور اس کا اثر کسی طرح زائل نہ ہوتا ہو، تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد نافع اور مجرب ہے۔

اتوار کے دن بعد از نماز فجر باوضو حالت میں بیٹھ کر کسی سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے سورۂ مزمل شریف بمعہ بسم اللہ شریف لکھیں اور اس کو پانی کی بوتل میں ڈال لیں اور اس پر سورۂ مزمل شریف ۸ بار پڑھ کر دم بھی کریں۔ اس پانی کو مسحور کو دن رات میں ۸ مرتبہ روزانہ پلائیں۔ انشاء اللہ العزیز ۱۰ یوم کے اندر اندر ہر قسم کا جادو سحر ختم ہوجائے گا اور مسحور شفا پاجائے گا۔

## جاڑا بخار کے لیے۔۹

جس کسی کو جاڑا بخار آتا ہو، تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس کے لیے سورۂ مزمل شریف باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران وگلاب سے کسی سفید کاغذ پر لکھ کر شیشے کی سرخ رنگ کی بوتل میں پانی لے کر اس میں کاغذ کو بھگودیں اور اس کے پانی کو دن میں ۶ مرتبہ پلانے سے مکمل شفا حاصل ہوجائے گی۔

## جریان کا علاج۔۳

جس کسی کو جریان کا مرض لاحق ہو تو اس کے لیے لازم ہے کہ ذیل کا عمل

کرے اس کے لیے بارش کا پانی یا بہ امر مجبوری کسی کنویں کا پانی لے کر اس پر سورۂ مزمل شریف ۶ بار بمعہ اول آخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ بار پڑھ کر دم کرلیں اور یہ پانی روزانہ مریض کو صبح دوپہر شام پلایا کریں۔ انشاء اللہ اس عمل سے بہت جلد مریض اس موذی مرض سے نجات پاجائے گا اور صحت یاب ہوجائے گا۔

## جسمانی درد کا علاج۔۳

اگر کسی کو جسم کے کسی حصے میں درد کی شکایت ہو اور اس کی وجہ سے تکلیف میں مبتلا ہو تو ایسے میں دوسرا شخص باوضو حالت میں جسم کے اس حصے پر چاروں طرف خط کھینچے۔ پھر ۶ مرتبہ سورۂ مزمل شریف پڑھ کر دم کرے، انشاء اللہ اس عمل سے درد میں فوری افاقہ ہوگا اور ۶ بار کے اس عمل سے درد سے مکمل نجات مل جائے گی۔

## جسمانی دردوں کا علاج۔۳

جس کسی کے وجود میں ہر وقت درد رہتا ہو، اور ادویات و مالشوں سے آرام نہ آتا ہو یا وقتی آرام آکر پھر ہوجاتا ہو تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس کے لیے سرسوں یا تلوں کا تیل لے کر اس پر اول درود شریف مدنی ۵۱ بار پڑھ کر دم کریں، جس جگہ پر بدن میں درد ہو، وہاں اس پر تیل کی مالش کریں۔ چند بار کی مالش سے اس درد سے ہمیشہ کے لیے نجات مل جائے گی۔

## جن کا سایہ دور کرنے کے لیے۔۳

اگر کسی پر جن کا سایہ ہو اور کسی بھی طریقے سے وہ جان نہ چھوڑتا ہو تو اس مقصد کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس کے لیے چینی کی طشتری لے کر اس پر باوضو حالت میں زعفران و گلاب سے سورۂ مزمل شریف کی ذیل کی آیت مبارکہ لکھ کر کنویں یا نل کے پانی سے دھوکر یہ پانی ایسے فرد کو پلائیں۔ اکتالیس روز کے اس عمل سے وہ جن پیچھا چھوڑ کر ہمیشہ کے لیے بھاگ جائے گا۔ یہی آیت سفید کاغذ پر بھی لکھ کر اس کے گلے میں ڈالیں۔ آیت مبارکہ یہ ہے کہ اِنَّآ اَرْسَلْنَآ اِلَيْكُمْ سے فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا تک۔

## جن و پری سے چھٹکارا۔۳

جس کسی پر جن یا پری کا قبضہ ہوجائے اور وہ اس کو چھوڑنے کو تیار نہ ہوں بلکہ الٹا تکلیف پہنچاتے ہوں تو ایسے میں ذیل کا عمل کرنے سے ان کے قبضے سے جان کو چھٹکارا حاصل ہوجاتا ہے۔

کافی زیادہ پانی لے کر اس پر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سورۂ مزمل شریف ۶ بار پڑھ کر اور کسی کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھ کر اس پانی سے دھولیں اور دم بھی کریں، پھر اس پانی میں سے تھوڑا سا پانی مریض پی لے اور بقیہ پانی سے غسل کرے۔ غسل کا پانی کسی صاف جگہ پر گرنا چاہیے۔ جہاں وہ جذب ہوجائے، نالی میں نہ بہائیں۔ انشاء اللہ ۶ دن کے عمل سے وہ جن، پری اس کے وجود سے بھاگ جائے گا اور پھر کبھی بھی ادھر کا رخ نہ کرے گا اور اس سے مکمل نجات حاصل ہوجائے گی۔

## جنون سے حفاظت۔۲

جو شخص حالت جنون میں مبتلا ہوگیا ہو اور وقفے وقفے سے اس پر جنون کے دورے پڑتے ہوں تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے چینی کی بڑی پلیٹ پر باوضو حالت میں سورۂ مزمل شریف بمعہ بسم اللہ شریف اور درود شریف الصوفی ۶۲ بار زعفران و گلاب سے لکھ کر پانی سے دھوکر مریض کو پلائیں اور ۵ بار سورۂ مزمل شریف اور ۱۰ بار درود شریف الصوفی بھی پڑھ کر اسے دم کریں۔ ۲۱ روز بلاناغہ اس عمل سے انشاء اللہ جنون سے مکمل چھٹکارا حاصل ہوجائے گا اور کوئی تکلیف باقی نہ رہے گی۔

## جنگ میں حفاظت۔۳

مجاہد کے لیے لازم ہے کہ وہ جنگ میں اپنی حفاظت کے لیے جانے سے

پہلے سورۂ مزمل شریف ۲ بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور ہوسکے تو دوران جنگ اس کا ورد بھی جاری رکھے۔ بفضل خدا وہ ہر طرح محفوظ و مامون رہے گا اور اس کو کوئی بھی گزند نہ پہنچے گی اور وہ میدان سے کامیاب و کامران واپس لوٹے گا۔

## جوڑوں کا درد۔۸

جس کسی کے جوڑوں میں درد کی شکایت ہو اور باوجودیکہ علاج معالجے کے آرام نہ آتا ہو۔ تو روغن زیتون لے کر اس پر ۲۱ مرتبہ سورۂ مزمل شریف بمعہ اول و آخر درود الصوفی ۲۱، ۲۱ بار پڑھ کر روغن زیتون پر دم کریں۔ اور روزانہ دم کیے ہوئے روغن زیتون کی مالش درد والی جگہوں پر کیا کریں۔ انشاء اللہ اس عمل سے روز بروز مرض میں افاقہ ہوتا جائے گا اور کچھ عرصے میں ہی اس مرض سے شفا کاملہ مل جائے گی۔

## جوئے باز کا علاج۔۲

جو کوئی جوئے بازی کی لت میں مبتلا ہوگیا ہو اور کسی بھی طرح اس سے باز نہ آتا ہو اور اس میں اپنی دولت لٹا بیٹھا ہو یا بے دریغ لٹا رہا ہو تو اس کو اس عمل سے باز رکھنے کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے ہفتے میں تین دن پیر، جمعرات اور جمعہ بعد از نماز عشاء خلوص نیت سے عمل شروع کریں اور تھوڑی سی شیرینی لے کر اس پر اول و آخر درود شریف الصوفی ۱۰ مرتبہ، سورۂ فاتحہ ۹ مرتبہ۔ سورۂ اخلاص ۵ مرتبہ، سورۂ جمعہ ۴ مرتبہ، سورۂ رحمٰن ۴ مرتبہ، سورۂ مزمل شریف ۵ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس مٹھائی کو جوئے باز کو کھلا دیا کریں۔ انشاء اللہ ۱۱ دن کے عمل سے جوئے باز جوا کھیلنے سے ہمیشہ کے لیے تائب ہوجائے گا اور پھر اس کا کبھی نام بھی زبان پر نہ لائے گا۔

## چشم خلائق میں مقبولیت کا عمل۔۴

جس کسی کو یہ آرزو ہو کہ وہ چشم خلائق میں بے حد مقبول ہوجائے ہر ایک اس کے ساتھ پیار و محبت اور الفت سے پیش آئے اور اللہ تعالیٰ اسے اپنے حفظ و امان میں رکھے تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

باوضو حالت میں قبلہ رخ ہوکر سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے سورۂ مزمل بمعہ بسم اللہ شریف کے لکھے اور خوشبو لگا کر موم جامہ کرکے اپنے بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ چشم خلائق میں بے حد مقبول ہوجائے گا اور دنیا کی کوئی شے اسے گزند نہ پہنچا سکے گی۔

## حاجات کا اکسیری عمل۔۳

حاجات خواہ کیسی ہی کیوں نہ ہوں اور کیسی ہی مشکلات کا سامنا ہی کیوں نہ ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل اکسیر اعظم کا حکم رکھتا ہے۔

اس مقصد کے لیے بعد نماز تہجد یا عشاء کھڑے ہوکر اول درود مدنی ۱۵ بار پڑھیں۔ اس کے بعد سورۂ مزمل شریف کو اس طرح شروع کریں کہ جب لفظ مُکَذِّبِیْنَ اور لفظ مَعَكَ پر پہنچیں تو ۵، ۵ بار اذان کہیں، پھر بقیہ سورۂ مزمل شریف کو مکمل کرکے پھر دوبارہ اسی طریق سے شروع کرے۔ حتیٰ کہ تعداد ۲۱ مرتبہ ہوجائے۔ ۲۱ مرتبہ کے ورد کے بعد ۱۵ بار پھر درود مدنی پڑھے اور اپنی حاجت کی دعا اللہ تعالیٰ کے حضور کرے۔ چالیس روز کے اس عمل سے خواہ کیسی ہی حاجت کیوں نہ ہو، بفضل باری تعالیٰ پوری ہوجائے گی۔

## حاجت امور دنیاوی و دینوی۔۳

دین اور دنیا کی تمام حاجات اور امور کی درستگی اور بروقت ہونے کے لیے یہ عمل مفید ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ ہر روز بعد نماز فجر سورۂ مزمل شریف کو اس طرح شروع کرے یٰاَیُّھَا الْمُزَّمِّلُ ۷ بار پڑھے پھر اور آگے آیت یَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰہِ کو ۸ بار پڑھے جب سورہ مکمل پڑھ چکے تو اس آیت مبارکہ وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰہَ اِنَّ اللّٰہَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ کو ۸ بار پڑھ کر ۱۵ بار یَاغَنِیُّ اور ۲۳ بار یَامُغْنِیُ پڑھ کر دعا خداوند تعالیٰ

کے حضور گڑگڑا کر کرے روزانہ اس طرح ورد رکھنے سے اس کی دین اور دنیا کی تمام حاجات خزانہ غیب سے پوری ہوں گی اور دن بہ دن ہر معاملے میں ترقی بھی ہوتی جائے گی۔ اس عمل میں ناغہ بالکل نہ کرے، مجرب ہے۔

## حاجت براری معہ زکوٰۃ۔۳

جب کسی کو کوئی بھی دین و دنیا کی حاجت درپیش ہو تو ذیل کا عمل کرنے سے وہ حاجت بفضلہٖ تعالیٰ پوری ہوجائے گی۔

عمل کو شروع کرنے سے قبل ترک حیوانات جلالی و جمالی کرے، پھر روزہ رکھے اور بروز جمعرات، جمعہ یا پیر کی صبح کو بعد از نماز اشراق نیا غسل کرے اور دو رکعت نماز نفل پڑھ کر یہ ثواب روح پرفتوح حضرت رسول مقبول ﷺ کو پیش کرے پھر یکسوئی کے ساتھ بلا کسی سے بات چیت کیے، سورۂ مزمل شریف ۶ بار پڑھے، پھر دس روز تک ۶ بار سورۂ مزمل کی مداومت جاری رکھتے ہوئے پھر ہر روز ۶ بار سورۂ مزمل شریف کا ورد جاری رکھے۔ اس عمل سے اس کی زکوٰۃ بھی ادا ہوجائے گی اور حاجت بھی پوری ہوجائے گی۔ اکیس روز کے بعد، بعد از نماز فجر ہمیشہ کے لیے ایک بار پڑھا کرے تاکہ زکوٰۃ کا عمل ٹوٹ نہ جائے۔

## حاجت روائی کے لیے۔۳

اگر کسی کو انتہائی سخت قسم کی حاجت درپیش ہو اور اس کے پورا ہونے کی کوئی سبیل نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں بعد نماز فجر یا نماز عشاء کوئی سا بھی وقت مقرر کرکے ذیل کا عمل کرنا بے انتہاء مفید ثابت ہوا ہے۔

اس کے لیے ۲۱ یوم تک بلاناغہ وقت مقررہ پر بعد از غسل و پاک صاف لباس پہن کر باوضو حالت میں سورۂ مزمل شریف کا عمل اس طرح شروع کرے کہ پہلے ۱۵ مرتبہ درود مدنی پڑھے، پھر تین مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر ۹ مرتبہ پڑھے اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّي مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّ اَتُوْبُ اِلَيْهِ۔ پھر سورہ مزمل شریف شروع کرے



اور جب آیت مبارکہ رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ پر پہنچے تو اس پوری آیت کی تکرار ۴ بار کرے۔ پھر اسی آیت کے ساتھ لفظ یا ملاکر تین بار تکرار کرے۔

جب آیت وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ پر پہنچے تو اس کو ۶ بار پڑھ کر يَامَنْ يُّقَدِّرُ الَّيْلُ وَالنَّهَارُ قَدِّرْنِي قَضَاءِ حَاجَاتِي اِنَّكَ قَادِرٌ وَّاَنْتَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۶ بار کہے۔ جب آیت يَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ پر پہنچے تو اس کو بھی ۶ بار پڑھ کر اَللّٰهُمَّ مِنْ فَضْلِكَ اَبْتَغِيْتُ وَمِنْ فَضْلِكَ اَرْجُوا اَفْكَدْ سَنَخْنِبِي يَا ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۶ بار پڑھ کر سورہ کو ختم کرے۔ آخری آیت اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ الرَّحِيْمِ کو ۶ بار پڑھنے کے بعد اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِي لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ ۶ بار پڑھ کر ۶ بار دعا مانگے۔

## حاسدین سے پناہ کے لیے۔۳

جس شخص کے حاسدین بے تحاشہ اکٹھے ہوگئے ہوں اور اس وجہ سے اس کو سخت ضعف و نقصان اٹھانا پڑتا ہو تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے نماز فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان اول و آخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ مرتبہ سورۂ مزمل شریف ۶ بار پڑھ کر حاسدین کا تصور سامنے لاکر ان پر پھونک مار دے اور ساتھ ہی اشارہ کرے کہ دفع شود، دفع شود، دفع شود ۶ بار کہے پھر چہار قل (کافرون ۳ بار، اخلاص ۶ بار، فلق ۲ بار، ناس ۷ بار) پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلیا کرے۔ اس عمل سے اکیس روز کے اندر اندر تمام حاسدین کے حسد و بغض سے نجات ہمیشہ کے لیے مل جائے گی۔

اَللّٰهُمَّ بِحَقِّ هٰذِهِ السُّوْرَةُ الشَّرِيْفَةُ الْعَظِيْمَةُ وَاَسْئَلُكَ بِحَقِّ اَسْمَائِكَ الشَّرِيْفَةُ الْعَظَامُ يَاطِهُيْرُ، يَاعَظِيْمُ يَاسَنَارِيْشُ يَاعَيْجُ يَاصَعْسِيْسُ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ وَبِحَقِّ مُحَمَّدِنِ الَّذِي سَمِيْعَتَهُ فِي كِتَابِكَ الْعَزِيْزِ يٰاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ اِنَ تَرْمِنِي عَنْ عُيُوْنُ النَّاطِيْنَ وَالطَّاغِيْنَ وَالِي اَسْدَيْنَ مِنْ اَعْدَائِكَ دَاعِدَائِي بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ۔

اس طریقہ سے ۱۷ مرتبہ سورۂ مزمل شریف پڑھ کر اپنے مقصد کے حصول کے لیے بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے، انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں اس کی برکت سے مقصد حاصل ہوجائے گا اور حاجت برآئے گی۔

## حاضرات کے لیے۔۶

اس مقصد کے لیے سورۂ مزمل کا عامل ہونا ضروری ہے۔ ایسے عامل کے لیے لازم ہے کہ وہ ہروقت باوضو رہا کرے اور اسی باوضو حالت میں ۲۷ مرتبہ سورۂ مزمل شریف بمعہ اول و آخر ۱۴ بار درود الصوفی پڑھ کر گلاب یا موتیا کے پھول پر دم کرکے حاضرات زدہ بچے کو سونگھائے اور پھر عزیمت ذیل پڑھے۔

یہ عزیمت اکتالیس بار پڑھنے سے حاضرات حاضر ہوجائیں گے اور تابعداری فرمائیں گے۔ اور مقصد بلانے کا پوچھیں گے۔ اس سے جو سوال بھی کیا جائے گا۔ وہ جواب دے گا اور مریض کو چھوڑنے یا نہ چھوڑنے کا بھی بتلادے گا پھر اس کو قسم حضرت سلیمان علیہ السلام دے کر پیچھا چھوڑنے کا کہیں پہلے وہ حیل وحجت کرے گا مگر بالآخر مان جائے گا۔ عزیمت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم۔ عَزِیْمَتُ عَلَیْکُمْ وَاَقْسَمْتُ یَابَادشَاه یَکْتَا نُوْش مَلِكُ العَرَبْ وَاَنْعَمْ اَبُوعَمِیَه اَبُوكَ اَخُوْكَ اَخُوْكَ اَخُوْكَ حَتْماً حَتْماً حَتْماً مُیَسَّراً مُیَسَّراً مُیَسَّراً کَنْجُو لَقَهٗ کَنْجُو لَقَهٗ کَنْجُو لَقَهٗ کَنْجُو لَقَهٗ اَجَلِ بَادشَاه یَکْتَانُوْش بِحَقِّ سُلَیْمَان بن دَاوٗدْ عَلَیْهِ السَّلَامُ بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَسَلَّم حاضر شود، حاضر شود، حاضر شود۔

## حاضری بادشاہ جنات اور دفینے کا حال معلوم کرنا

جو عامل یہ چاہے کہ بادشاہ جنات حاضر ہوکر اس کی تابعداری کرے اور خزینۂ غیب کے متعلق معلومات فراہم کرے تو ذیل کا عمل کرنے سے اپنے مقصد میں کامیاب ہوسکتا ہے۔



اس کے لیے کسی تنہا محفوظ جگہ کا انتخاب کرکے ایک وقت مقررہ پر روزانہ ۴۰ روز تک چالیس مرتبہ سورۂ مزمل شریف بمعہ اول و آخر درود مدنی ۱۳،۱۳ بار پڑھے اور پڑھتے وقت نیت حاضری بادشاہ جنات کا تصور کامل رکھے۔ انشاء اللہ ۴۰ روز بعد از عمل بادشاہ جنات معہ اپنے لشکر کے حاضر ہوگا اور فرمانبرداری کرے گا اور جو بات بھی اس سے معلوم کرنا چاہے گا، وہ بتلادیا کرے گا۔

## حافظے کی درستگی کے لیے۔۷

جس کا حافظہ کمزور ہو اور بھول جانے کی عادت ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل کرنے سے حافظہ درست ہوجاتا ہے اور یادداشت تیز ہوجاتی ہے۔ اس کے لیے ہر روز بعد از نماز فجر ۱۰ بار سورۂ مزمل شریف پڑھ کر پانی پر دم کرکے پیا کرے اور اپنے اوپر دم بھی کریں۔

## حب۔۱

اگر کسی کے دل میں اپنی حب جاگزیں کرنا مقصود ہو تو اس کے لیے نئے چاند کے بدھ یا جمعرات یا جمعہ سے یہ عمل شروع کرے۔ اس کے لیے ایک وقت متعین کرلے اور کسی محفوظ جگہ میں اطمینان قلب اور مکمل طہارت کے ساتھ عمل شروع کردے۔ سب سے پہلے دو رکعت نماز پڑھے۔ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ مزمل شریف ۴ بار پڑھے اور دوسری رکعت میں بھی ۴ بار پڑھ کر سلام پھیرے اور اس کے بعد اپنے مقصد کے لیے باری تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ دوران عمل اپنے مطلوب کی شکل کو ذہن میں رکھے، انشاء اللہ تعالیٰ چند یوم میں مطلوب کے دل میں انمٹ محبت پیدا ہوجائے گی اور وہ اس کے بغیر رہ نہ سکے گا۔

## حب کے لیے۔۱

اگر کسی کے دل میں اپنائیت پیدا کرنی ہو یا اولاد کہنا نہ مانتی ہو اور ان کے دل میں اپنی اطاعت ومحبت پیدا کرنی ہو تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے سات اشیاء چینی، شہد، کھجور، کشمش، بادام، ناریل اور دودھ ایک جیسے وزن میں لیں اور ان پر باری باری ۴، ۴ بار سورۂ مزمل شریف پڑھیں اور دم کریں۔ اس کے بعد ان کو آپس میں یکجا کردیں اور پھر ان کا پکوان پکوائیں اور اپنے مطلوب کو کسی نہ کسی طریقے سے کھلائیں۔ اس عمل کی بدولت اس کے دل میں طالب کی بے حد محبت و الفت پیدا ہوجائے گی اور وہ نفرت سے توبہ کرکے تابعداری کرے گا۔

دو بہنوں، دو بھائیوں یا بہن بھائیوں کے درمیان نفرت ختم کرنے کے لیے بھی یہی عمل کارگر اور مفید ہے۔

### حصول اولاد کے لیے۔ ۶

اگر کسی کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل کرنے سے اولاد نرینہ سے اللہ تعالیٰ نوازیں گے۔

جب عورت حیض سے پاک ہوکر غسل کرے، دن کو روزہ رکھے اور پانی پر ۹ بار سورۂ مزمل شریف پڑھ کر دم کرے اور اس پانی سے روزہ افطار کرے اور رات کو اپنے خاوند سے ہم بستری کرے۔ انشاء اللہ ۹ روز کے عمل مسلسل سے اس کے حمل ٹھہر جائے گا اور اولاد نرینہ سے اللہ تعالیٰ نوازیں گے۔

### حصول اولاد۔ ۶

جس عورت کے ہاں کسی بیماری کی وجہ سے رحم کی خرابی پیدا ہوگئی ہو، اور اولاد نہ ہوتی ہو، اور وہ نیک اور صالح فرزند چاہتی ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا نقش بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لیے چاند کی پہلی تاریخ سے سات یوم تک بلاناغہ باوضو حالت میں سورۂ مزمل شریف کی آیت مبارکہ اِنَّ نَاشِئَةَ الَّيْلِ هِيَ اَشَدُّ وَطْاً وَّاَقْوَمُ قِيْلًا ۱۹ مرتبہ سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھے اور اس پر اس آیت کا ۲۸ مرتبہ بمعہ اول و آخر درود مدنی ۳۱ مرتبہ دم کرلے اور اس کو کسی پانی کی بوتل میں



ڈال لے اور اس پانی کو روزانہ ۹ مرتبہ استعمال کرے۔ یہ عمل کم از کم ۹ روز ہر نئے چاند سے شروع کرکے کرے اور تین ماہ تک مسلسل اس عمل کو جاری رکھے۔

اس کے ساتھ ہی اس آیت مذکورہ کو بمعہ درود مدنی ۳۱ مرتبہ پڑھ کر اپنے پیٹ پر دم کیا کرے۔ بفضلہ تعالیٰ اس عمل سے رحم کی خرابی دور ہوجائے گی اور نیک اولاد اس کے ہاں ہوگی۔

### حصول بیٹا۔ ۶

جس کسی کے ہاں لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہوں اور بیٹے کی شدید خواہش اور طلب ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

۹ دن تک برابر ۹ بار سورۂ مزمل شریف روزانہ پڑھ کر قدرے شیرینی پر دم کرے اور ۹ روز تک روزانہ وہ شیرینی عورت کو کھلائے، بعد از ۹ یوم عورت اپنے خاوند سے ہم بستری کرے۔ انشاء اللہ العزیز اس عمل کی بدولت اس کے ہاں بیٹا ہی ہوگا۔

### حصول خزانہ غیب۔ ۳

اگر کوئی خزانہ غیب کے حصول کا خواہاں ہو تو ذیل کا عمل کئی چلے تک کرنا مفید ہے۔

اس کے لیے اول و آخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ بار بمعہ سورۂ مزمل شریف ۱۵ بار سوتے وقت پڑھا کرے جب بھی اللہ تعالیٰ چاہیں گے، خزانہ غیب سے نواز دیں گے اس کے لیے شرط اخلاص و عاجزی و انکساری اور گناہوں سے تائب ہونا لازمی ہے۔

### حصول دین و دنیا بسلسلۂ قادریہ۔ ۳

دین و دنیا کے حصول کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے نئے چاند میں جمعرات یا جمعہ کو ایک بجے اٹھ کر وضو کرے، دو رکعت نماز تحیۃ الوضو پڑھ کر اس کا ثواب روح مقبول رسول اللہ ﷺ کو ہدیہ کرکے

۱۵ بار کھٰیٰعٓصٓ کِفَایَتُنَا پڑھ کر ۱۵ بار سورۂ مزمل شریف پڑھے۔ اس کے بعد ۱۵ بار حٰمٓعٓسٓقٓ حِمَایَتُنَا پڑھ کر ذیل کا نقش ذہن پر لکھے اور مٹا کر دوسرا لکھے۔ اسی طرح ۱۵ نقش بنا کر لکھے اور مٹائے۔ یہ عمل ۱۵ روز تک کرے۔ بائیسویں روز یہ نقش اکیس عدد کاغذ پر لکھ کر ان میں بیس نقش کی گولیاں بنا کر دریا میں ڈال دے اور ایک اپنے پاس رکھے۔ جب تک یہ نقش پاس رہے گا۔ غیب سے فتوحات دین و دنیا حاصل ہوتی رہیں گی۔ نقش یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۲۴ | ۲۳ | ۸۲ |
| ۳۹ | ۲۵ | ۲۱ |
| ۲۲ | ۲۷ | ۲۴ |

## حصول رشتہ کے لیے والدین کو رضامند کرنا۔۳

اگر کسی کی مطلوبہ جگہ شادی کے لیے اس کے والدین رضامند نہ ہوتے ہوں اور اس کی خواہش شدید ہو تو والدین کو راضی کرنے کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس کے لیے نئے چاند کے پہلے جمعہ کی شب کو بوقت تہجد اٹھ کر دو رکعت نماز نفل تحیۃ الوضو پڑھے اور سلام پھیرنے کے بعد اول و آخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ مرتبہ سورۂ مزمل شریف ۱۵ مرتبہ پڑھ کر والدین کی رضا کے لیے سجدے میں سر رکھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے، انشاء اللہ ۶ جمعہ کی شب اس عمل سے والدین راضی ہو جائیں گے۔

## حصول رحمت الٰہی۔۳

جو شخص رحمت الٰہی کا طلب گار ہو تو ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

ہر روز بعد نماز ظہر اول درود شریف مدنی ۱۵ بار پھر سورۂ مزمل ۶ بار بعدہ درود شریف مدنی ۱۵ بار پڑھ کر ذیل کی دعا ۱۵ بار پڑھے۔ انشاء اللہ العزیز اللہ تعالیٰ اس پر عرش معلی سے رحمت کی نظر ڈالیں گے اور اس کے قلب میں فرحت پیدا ہوگی۔



دعا یہ ہے۔

یَامُسببُ الاَسْبَابُ یَامَلِحُ مُفْلِحُ، یَامُفْرِج فَرَجُ یَاسَهْلُ سَهْلُ یَامَیْسَرُ لَیُسَرُ یَامُعمَم عَمَم یَاذُوْالْجِلَالُ والِاکْرَام۔

## حصول علم غیب۔۳

جو کوئی علم غیب کو حاصل کرنے کی آرزو رکھتا ہو تو ذیل کے عمل سے اس کو علم غیب بقدر اس کی طبع کے اللہ تعالیٰ عنایت فرمادیں گے۔

اس کے لیے قند سیاہ لے کر اس پر ۶ بار سورۂ مزمل شریف بمعہ اول و آخر درود مدنی ۱۵ بار پڑھ کر کھالے۔ دوران تلاوت کسی سے کسی قسم کی گفتگو یا کلام بالکل نہ کرے اور ایک ہی نشست میں عمل کو پورا کرے۔

## حصول فتح و نصرت الٰہی۔۸

جو شخص اس بات کا خواہش مند ہو کہ ہر معاملے میں اس کو فتح و نصرت الٰہی حاصل رہے تو اس کے لیے لازم ہے کہ وہ بعد از نماز فجر سورۂ مزمل شریف باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و گلاب سے لکھ کر خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھے۔ اس سے اسے پناہ ملے گی اور مخلوق خدا اس کو محبت کی نظر سے دیکھے گی۔

## حصول فتوحات۔۸

دین و دنیا کی فتوحات کے حصول کے لیے ذیل کا عمل انتہائی مجرب ہے۔

سب سے پہلے ترک حیوانات جلالی و جمالی کرے اور تین چلے تک سورۂ مزمل شریف کو اس طریقے سے پڑھے کہ بعد نماز عشاء تازہ وضو کر کے چار رکعت نماز نفل پڑھے۔ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورہ والیل ۹ بار، دوسری میں سورۂ الم نشرح ۴ بار تیسری رکعت میں سورۂ اخلاص دو بار اور چوتھی رکعت میں سورہ الناس ۳ بار پڑھے۔ بعد سلام پھیرنے کے پانی میں جا کر اس طرح کھڑا ہو کہ کمر پانی میں

ڈوب جائے۔ جسم سے پاجامہ یا تہبند علیحدہ کر کے کسی جگہ رکھ دے یا کنارے پھینک دے تاکہ بعد از عمل کے دوبارہ پہن سکے۔ پھر اول درود الصوفی ۱۶ بار پڑھے۔ پھر سورہ مزمل شریف ۲۰ بار اور بعدہ درود الصوفی ۱۶ بار پڑھے۔ اسی طرح ایک چلہ مکمل کرے اور اس کے بعد دوسرا چلہ شروع کرے۔ دوسرے چلہ میں سورۂ مزمل شریف کا ورد ۲۰ بار اور تیسرے چلہ میں ۱۱ بار پڑھنا ہے۔ جب یہ تینوں چلے ختم ہوجائیں تو بعد میں روزانہ بعد نماز عشاء اول و آخر درود الصوفی ۱۶، ۱۶ بار اور گیارہ بار سورۂ مزمل شریف پڑھتا رہے تاکہ عمل کی برکت قائم رہے۔

انشاء اللہ العزیز اس عمل سے بے حد فوائد دین و دنیا اور فتوحات کثرت سے حاصل ہوں گی۔

## حصول فتوحات۔۸

جو کوئی امور دینی و دنیوی میں حصول فتوحات کا خواہاں ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید اور مجرب ہے۔

اس کے لیے سب سے پہلے چلہ ترک حیوانات جلالی و جمالی اختیار کرے۔ پھر چاند کی پہلی تاریخ سے تین تاریخ تک روزے رکھے اور افطار سے پیشتر اس انداز سے کھیر پکائے کہ جو اپنی خوراک سے زیادہ نہ ہو اور نہ کم، بعدہ پانچویں تاریخ سے عمل شروع کرے۔ بعدہ نماز عشاء یا تہجد غسل باوضو کرے اور کپڑے احرام کی شکل میں باندھے۔ اول گیارہ بار درود شریف پھر ۶ بار الحمد شریف پڑھے۔ مگر ہر بار آیت اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ کی گیارہ بار تکرار کرے اور آخر میں تین بار آمین کہے۔ اس کے بعد وَافْتَحْ عَلَیْنَا خَزَائِنُ اَحْمَتِكَ بِحَقِ یَاَیُّھَا الْمُزَمِّلُ رِزْقِی۔ لُطْفُكَ اِلَّا اَلْطَافُ پڑھ کر سورۂ مزمل شریف شروع کرے۔ جب لفظ وَکِیْلًا پر پہنچے تو نو بار یَارَبُّ پڑھے۔ جب مَا تَیَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ پر پہنچے، اپنے مطلب کی دعا کرے۔ اس کے بعد سورت تمام کرے اور پھر ۱۱ بار یَارَحِیْمُ کُلِّ مَرِیْغَ وَمَکْسِرُ رَبُّ وَعَیَاشَهُ



وَمَعَاذَہ یَارَحِیْمُ پڑھے۔ اس کے بعد اسی طریق سے گیارہ بار سورہ مزمل شریف پڑھے۔ چلہ ختم ہونے کے بعد اس کا ایک بار ورد روزانہ رکھے۔ انشاء اللہ فتوحات بدرجۂ کمال ہوں گی۔

## حصول فتوحات معمول سلسلۂ قادریہ۔۴

چاند کی پہلی تاریخ جس ماہ اسلامی میں جمعرات ہو تو اس دن دودھ چاول سے روزہ افطار کرے اور دوسری کوئی بھی شے نہ کھائے۔ بعد نماز عشاء وتروں سے قبل غسل کر کے دو رکعت نماز تحیۃ الوضو پڑھے۔ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ الم نشرح ۹ بار پڑھے۔ اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص ۷ بار پڑھے۔ بعد سلام پھیرنے کے ان دو رکعت کا ثواب حضور رسول کریم ﷺ اور حضرت پیران پیر کی روح پاک کو پہنچا کر چار زانو بیٹھے، پہلو نہ بدلے ایک ہی بیٹھک سے ۲۵ بار سورۂ مزمل شریف پڑھے۔ اول و آخر درود الصوفی ۱۲، ۱۲ بار پڑھے۔ جب نماز سے فارغ ہو، اسی جگہ قبلہ رو ہوکر سر منجانب قطب کر کے سو رہے اور صبح کو سورہ شریف بعد نماز صبح کے ۷ بار اور بعد نماز ظہر و عصر و مغرب ۷، ۷ بار اور بعد نماز عشاء ۷ بار پڑھے اور جب مہینے کی پہلی تاریخ آئے تو رات کو اسی طرح عمل مذکور کر کے پھر صبح سے بدستور سورۂ شریف کا ورد اسی طریق سے جاری رکھے۔ ایک سال تک یہ عمل جاری رکھے۔ انشاء اللہ بے انتہاء فتوحات حاصل ہوں گی۔

## حصول گمشدہ شے۔۹

اگر کسی کی کوئی شے گم ہوگئی ہو اور نہ مل رہی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل کریں۔

اس کے لیے ۲۷، یوم تک بلاناغہ ۳۱ بار سورۂ مزمل شریف اول و آخر درود مدنی ۱۲، ۱۲ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے، انشاء اللہ وہ شے دستیاب ہوجائے گی۔

## حفظ قرآن مجید۔ ۷

جس بچے یا بڑے کو قرآن پاک حفظ کرنے میں دقت درپیش ہو اور باوجودیکہ ہمت دکوشش کے وہ قرآن پاک حفظ نہ کر پارہا ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے وہ ہر نماز کے بعد ۱۱ مرتبہ سورۂ مزمل شریف کی آیت مبارکہ وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِیْلًا پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ اس کی برکت سے بہت جلد وہ حافظ قرآن بن جائے گا اور اس کا حافظہ بھی بہت تیز ہوجائے گا۔

## حل المشکلات

خواہ کیسی ہی مشکل دینی یا دنیاوی درپیش ہو۔ ایسی صورت میں ذیل کا عمل کرنے سے وہ مشکل بفضل تعالیٰ دُور ہوجائے گی۔ اور اس کا حل بہت آسان ہوجائے گا۔

اس کے لیے کوئی ایک وقت مقرر کرکے چالیس روز تک بلاناغہ ہر روز ۲۵ بار سورہ مزمل شریف بمعہ اوّل و آخر و درود الصوفی ۱۲،۱۲ مرتبہ پڑھا کرے دوران تلاوت سورہ مذکور اپنے مطلب کا دھیان رکھے۔ انشاء اللہ العزیز چلہ کے اندر اندر مشکل حل ہوجائے گی۔ تیزی عمل کے لیے اگر اس کا ورد برہنہ سر کھڑے ہو کر کرے تو زیادہ بہتر ہوگا۔

## چشم خلائق میں مقبولیت کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ چشم خلائق میں مقبول ہوجائے اور لوگ اس سے مہر و محبت سے پیش آئیں اور اس کے جائز کاموں میں باعث رکاوٹ بنے بغیر بلاحیل و حجت اس کا کام کردیا کریں تو اس مقصد کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس کے لیے بعد از نماز فجر سورہ مزمل شریف کی آیت مبارکہ کا ۶ مرتبہ ورد کرکے اپنے اوپر



دم کرنے کا معمول لازم کرلے۔ روزانہ کے اس عمل سے لوگوں میں عزت و مرتبہ پائے گا اور اس کا ہر کام بلا کسی حیل و حجت کے تمام ہوجایا کرے گا۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔
اِنَّ رَبَّكَ يَعْلَمُ سے يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ تک۔

## چوری کے مال کی بازیابی

اگر کسی کا مال چوری ہوگیا ہو اور اس کی بازیابی کا کوئی حل نہ نکلتا ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے بدھ، جمعرات اور جمعہ کے روز روزہ رکھے اور افطاری سے قبل ہر روز باوضو حالت میں ۸ بار سورہ مزمل شریف اوّل و آخر درود مدنی ۸، ۸ مرتبہ پڑھے اور اللہ تعالیٰ کے حضور دعا کرے، انشاء اللہ تعالیٰ چند یوم کے عمل سے چوری کا مال بازیاب ہوجائے گا اور چور اپنے انجام کو پہنچے گا۔

## خزانہ کی جگہ معلوم کرنا

اگر کسی کو کسی دفینہ کے بارے میں صحیح معلومات درکار ہوں اور وہ ان کے حصول میں ہر طرح ناکام ہوچکا ہو تو ایسے میں ذیل کے عمل سے اپنا مقصد بخوبی حاصل کرسکتا ہے۔

ہر روز بعد نماز عشاء ۱۷ مرتبہ سورہ مزمل شریف اس طرح پڑھے کہ اوّل و آخر درود شریف ۱۷، ۱۷ مرتبہ پڑھے۔ یہ عمل پچاس یوم تک بلاناغہ کرے۔ اس عمل کے بعد اس کے پاس چار اشخاص سیاہ پوش آئیں گے اور السلام علیکم کہنے کے بعد اس سے یوں استفسار کریں گے کہ اے بنی آدم! تو نے ہمیں کیوں تکلیف دی ہے اور تیری کیا حاجت ہے؟ ان کو اسی وقت کہے کہ فلاں جگہ میں دفن شدہ خزانہ مجھے بخش دیں اور اس کے صحیح مقام کی نشاندہی بھی کردیں تاکہ نکالنے میں دقت اور پریشانی کا سامنا نہ کرنا پڑے۔ پھر جب وہ اس مقام کی اور اس خزانے کی صحیح طور پر نشاندہی کردیں تو اس بات کو اچھی طرح یاد رکھے اور بھول نہ جائے، پھر عمل سے فارغ ہو کر حسب توفیق

شیرینی غرباء و مساکین میں تقسیم کرے اور دفینہ کی جگہ پر کھدائی کرے۔ بفضل باری تعالیٰ اسے خزانہ غیبی ضرور ملے گا۔

## خلاصی محبوس کا عمل

اگر کسی کو کسی نے ناجائز پکڑ کر قید میں ڈال دیا ہو تو ذیل کا عمل خلاصی قید کے لیے بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے قیدی کا کوئی عزیز بعد از نماز عشاء باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اوّل و آخر درود شریف ۱۳، ۱۳ بار سورہ مزمل شریف ۴۴ بار پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے انشاء اللہ اس عمل سے رہائی نصیب ہوجائے گی۔

## خواب بندی کے لیے

جس کو بے تکے خواب اکثر پریشان کرتے ہوں اور اس کا کوئی حل نہ سوجھتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل کرنے سے بے تکے خواب آنا بند ہوجائیں گے اور اس کی لاحق پریشانی سے جان چھوٹ جائے گی۔

رات کو سونے سے پہلے باوضو حالت میں سفید کاغذ پر سیاہی یا زعفران و گلاب سے سورہ مزمل شریف بعد بسم اللہ شریف لکھے اور اس کے نیچے اس مضمون کی عبارت لکھے۔

یا الٰہی خواب پریشان سے نجات ملے اور اس کاغذ کو رات کو تکیے کے نیچے رکھ کر سویا کرے۔ انشاء اللہ کبھی بھی غلط قسم کے بے تکے خواب نظر نہیں آئیں گے اور وہ آئندہ ہمیشہ کے لیے نظر آنا بند ہوجائیں گے۔

## خواب میں شہر کو دیکھنا

اگر کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ اسے کسی بھی شہر کی تفصیل معلوم ہوجایا کرے جہاں وہ جانہیں سکتا تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس کے لیے وہ ہر روز باوضو حالت میں بستر پر بیٹھ کر اوّل و آخر درود مدنی



۱۹، ۱۹ بار اور سورہ مزمل شریف ۱۹ بار پڑھ کر اس شہر کے تصور میں سویا کرے جس کا خواب دیکھنا مقصود ہو انشاء اللہ چند یوم میں ہی اللہ تعالیٰ خواب میں اس شہر کی مکمل سیر کروا دیں گے اور اسے تفصیلات سے آگاہی ہوجائے گی۔

## خواہش کے مطابق تبادلہ

جو شخص اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کا تبادلہ اس کی حسب منشاء جگہ پر ہو تو ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس کے لیے بعد از نماز اوّل و آخر درود شریف ۱۳، ۱۳ مرتبہ، سورہ رحمٰن شریف تین مرتبہ اور سورہ مزمل شریف ۴ مرتبہ پڑھ کر سجدے میں گڑگڑا کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ انشاء اللہ ۱۳ یوم کے عمل سے حسب الخواہش تبادلہ ہوجائے گا اور اس ضمن میں تمام رکاوٹیں دُور ہوجائیں گی۔

## درحصول قرب رسول اللہ ﷺ

جو شخص زیارت رسول اللہ ﷺ کا شدید آرزومند ہو تو اس کے لیے یہ عمل مفید اور پرتاثیر ہے۔

ہر روز بعد از نماز مغرب دو رکعت نماز نفل بہ نیت زیارت رسول اللہ ﷺ پڑھے، پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ مزمل شریف ۱۱ بار اور دوسری رکعت میں سورہ مزمل شریف ۱۰ بار پڑھے۔ سلام پھیرنے کے بعد اس کا ثواب حضور رسول کریم ﷺ کی روح مبارک کو بطور ہدیہ پیش کرے، رات کو بستر پر سوتے وقت پاک صاف لباس کے ساتھ پاک صاف بستر پر خوشبو لگا کر سوئے۔ انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے مطلوبہ مقصد حاصل ہوگا اور وہ زیارت رسول اللہ ﷺ سے مشرف ہوگا۔

## دردِ شکم

جس کسی کے پیٹ میں شدید درد رہتا ہو، اور دواؤں اور علاج معالجہ سے آرام نہ آتا ہو تو ایسی صورت میں ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے باوضو حالت میں سورہ مزمل شریف ۴ مرتبہ اور ۴ مرتبہ اوّل و آخر درود شفا اور ۲۱ مرتبہ ذیل کی دعا پڑھ کر پانی کی بوتل لے کر پانی پر دم کریں۔ اس پانی کو مریض دن میں دو دو گھونٹ کر کے وقفے وقفے سے استعمال کرے۔ انشاء اللہ اس عمل سے درد کی شدت اور تکلیف آہستہ آہستہ کم ہو کر معدوم ہوجائے گی اور تین دن کے مسلسل عمل سے اس تکلیف سے ہمیشہ کے لیے نجات حاصل ہوجائے گی۔ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْبَاسِطُ وَ اِنَّا الْمَنْبَسُوطُ فَمَنْ یَدْعُ الْمَبْسُوطُ اِلَّا الْبَاسِطُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ۔

## درد کمر کے واسطے

جس کسی کی کمر میں شدید درد رہتا ہو اور کسی صورت آرام نہ آتا ہو تو ذیل کا عمل نافع ہے۔

باوضو حالت میں سورہ مزمل شریف ۱۲ بار پڑھ کر اس کی کمر پر دم کریں۔ کمر درد کو فوری آرام آ جائے گا۔ شدید سے شدید درد بھی تین بار کے عمل سے ہمیشہ کے لیے ختم ہوجاتا ہے۔

## درد گردن

جس کسی کی گردن میں کسی خرابی کی وجہ سے یا ویسے ہی موسم کی وجہ سے درد اور تکلیف لاحق ہوگئی ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

بعد از نماز فجر باوضو حالت میں سورہ مزمل شریف ۸ بار اوّل و آخر درود شریف مدنی ۱۷، ۱۷ بار پڑھ کر گردن پر دم کریں اور سورہ مزمل شریف کو کسی سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھ کر موم جامہ کر کے گردن کے زیادہ تکلیف دہ حصے کی طرف باندھ دیں۔ انشاء اللہ پانچ یوم کے عمل سے گردن کی مذکورہ تکلیف ختم ہو جائے گی اور دوبارہ ایسی شکایت نہ ہوگی۔

## دشمن سے حفاظت

جو شخص اپنے دشمن کے شر سے محفوظ رہنا چاہتا ہو، تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

بروز سوموار سورہ مزمل شریف ۶ بار پڑھ کر دشمن کی جانب اس کا تصور کر کے پھونک مار دیں۔ انشاء اللہ وہ دشمن کی بدی اور شر سے محفوظ ہوجائے گا۔ یہ عمل ۶ دن کرنا لازمی ہے۔

## دشمن کو بیمار کرنا

اگر کسی کا کوئی دشمن انتہائی ظالم ہو اور اس کے ظلم کی انتہا ہو جائے، جس کی وجہ سے بے حد نقصان کا سامنا رہتا ہو اور اس کا دشمن اپنے بد ارادے سے باز نہ آتا ہو اور نہ ہی صلح پر آمادہ ہو۔ تو ایسی صورت میں اس کو بیمار کرنے کے لیے کہ وہ اپنی پریشانی میں مبتلا رہے اور اس طرف توجہ نہ دے سکے تو ذیل کا عمل بے حد فائدہ بخش ہے۔ یاد رہے، یہ عمل ناجائز کاموں کے لیے نہ کیا جائے، وگرنہ مستوجب عذاب الٰہی ہوگا۔ اس کے لیے ایک سفید کاغذ لے کر اس پر باوضو حالت میں زعفران و گلاب سے بہ امر مجبوری کالی سیاہی سے چار خط کھینچے اور ان خطوں کے درمیان سورہ مزمل شریف کو لکھے۔ لکھنے کے بعد اس کے نیچے دشمن اور اس کی والدہ کا نام لکھے اور اس کاغذ کو کسی پرانی قبر میں دفن کر دے۔ چند دنوں میں ہی دشمن شدید بیمار ہوجائے گا اور اس کی بیماری کے متعلق کچھ پتہ نہ چل سکے گا کہ کیا بیماری ہے اور کیوں علاج کارگر نہیں ہو رہا۔ وہ اس وقت تک بیمار رہے گا جب ہے اس کاغذ کو قبر سے باہر نہ نکالا جائے گا اور اس کو اپنی بیماری کے سوا ہر بات بھول جائے گی۔

## دشمن کو پریشانی میں مبتلا کرنا

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کا دشمن ہر وقت پریشانی میں مبتلا رہے اور اسے کسی پل بھی چین و سکون میسر نہ ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بہتر ہے۔ اتوار

کے روز سات پھول لے کر بعد از نماز فجر قبرستان میں جا کر باوضو حالت میں ۱۹ مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھے۔ فَکَیْفَ تَتَّقُوْنَ اِنْ کَفَرْتُمْ یَوْمًا یَّجْعَلُ الْوِلْدَانَ شِیْبَانِ السَّمَآءُ مُنْفَطِرٌ بِہٖ کَانَ مَفْعُوْلًا۔ پڑھنے کے بعد ساتوں پھولوں پر دم کرے اور ایک پھول اپنے پاس رکھے جبکہ تین پھول دشمن کے مکان کی مشرقی سمت اور تین پھول مغربی سمت ڈال دے۔ انشاء اللہ دشمن اس قدر پریشان ہوجائے گا کہ اسے کوئی بات بجھائی نہ دے گی اور اس کی وجہ سے اس کا گھر بھی ویران ہوجائے گا۔ آیت مبارکہ کے ساتھ ایک مرتبہ یہ بھی پڑھ کر دم کرے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ الرَّسُوْلُ اللّٰہِ قَھَّارٌ جَبَّارٌ وَالسُّلْطَانُ الْمُرْتَضٰی سَتَّارُہٗ بِفَعْلِہٖ۔ مطلوبہ مقصد میں جلد کامیابی حاصل ہوگی۔

## دشمن کی سرکوبی

جو کوئی اپنے دشمن کے ہاتھوں سخت پریشان اور ذلیل ہو اور اس کا دشمن اسے نقصان پہنچانے سے کسی طرح باز نہ آتا ہو تو روزانہ بعد از نماز فجر اور نماز عشاء چالیس یوم تک سورہ مزمل شریف ۴ مرتبہ روزانہ پڑھے اور پھر چالیسویں دن قبرستان میں جائے اور دو پرانی قبروں کے درمیان ننگے سر بیٹھ کر ۴ مرتبہ سورہ مزمل شریف پڑھ کر اللہ سے دعا مانگے اور اس کے نام کا پرچہ لکھ کر دونوں قبروں کے درمیان دفن کر دے انشاء اللہ دشمن کے شر سے ہمیشہ کے لیے محفوظ و مامون ہوجائے گا اور غیب سے دشمن کی تباہی کے اسباب پیدا ہوں گے۔

## دشمنوں کے درمیان جدائی ڈالنا

اگر کسی کے دو یا دو سے زائد دشمن ہوں اور ان کی وجہ سے اس کی زندگی عذاب و مصائب میں گزر رہی ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

گندم کے آٹے کی روٹی پکا کر اس کو گھی سے اچھی طرح تر کریں یا پھر پراٹھا پکائیں اور اس کے اوپر ۴ بار سورہ مزمل شریف، بہ نیت ان دشمنوں کے درمیان



پھوٹ ڈالنے اور جدائی کے لیے، پڑھے اور اس روٹی کے اوپر دم کر کے کسی کتے کے آگے ڈال دے جیسے جیسے کتا یہ روٹی چباتا جائے گا، ان دشمنوں کے درمیان پھوٹ پڑتی جائے گی۔ انشاء اللہ العزیز اس عمل کی بدولت ان سے جان چھوٹ جائے گی۔

## دشمن کے شر سے بچاؤ کے لیے

جو شخص اپنے دشمن کا سامنا کرتے ہوئے گھبراتا ہو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے اس عمل کی بدولت دشمن اسے کچھ بھی نہ کہہ پائے گا۔

طریقہ اس کا یہ ہے کہ باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر چینی کی کسی طشتری میں سورہ مزمل شریف زعفران و گلاب سے لکھ کر اس کو پانی میں دھوئے پھر اس پانی سے اپنا منہ اچھی طرح دھوئے اور سر پر لگائے اور اس کے بعد دشمن کے پاس بحکم ربی جائے، دشمن اس کا کچھ بھی نہ بگاڑ سکے گا۔

## دفعیہ زہر وغیرہ

اگر کسی شخص نے کسی کو زہر یا شیر کی مونچھ کا بال وغیرہ کھلا دیا ہو اور اس کی وجہ سے وہ شخص تکلیف میں مبتلا ہو تو ذیل کا عمل بہت ہی نافع ہے۔

تھوڑی سی شیرینی لے کر اس پر ۶ بار سورہ مزمل شریف پڑھ کر دم کر کے اسے کھلائیں۔ بفضل خدا اس عمل کی برکت سے ساری تکلیف رفع ہوجائے گی اور زہر یا مونچھ کا بال جسم سے خارج ہوجائے گا۔

## دفعیہ مسان

جس حاملہ عورت کو مسان کی شکایت ہو اور اس کا حمل گر جاتا ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل کریں۔

سات تار کچے ریشم کے لے کر اس کا گنڈہ تیار کریں۔ اس پر گیارہ بار سورہ مزمل شریف پڑھ کر گیارہ گرہیں لگائیں ہر گرہ پر ایک مرتبہ سورہ مزمل پڑھ کر دم کرنا ہے، پھر اس گنڈہ کو عورت کی کمر میں باندھ دیں اور وضع حمل کے وقت کھول دیں۔

انشاء اللہ وہ حاملہ عورت مسان کے ضرر سے محفوظ و مامون رہے گی اور صحت مند بچے کو جنم دے گی۔

## دو دشمنوں میں صلح وصفائی کے لیے

جو شخص اس بات کا خواہاں ہو کہ دو بھائیوں، دو بہنوں یا بہن بھائیوں کے درمیان عداوت و دشمنی ختم ہوجائے اور ان میں پیار و الفت پیدا ہوجائے تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے چالیس یوم تک بلاناغہ باوضو حالت میں سورہ مزمل شریف اس طرح پڑھے کہ اس مدت کے اندر اس کی مقدار تلاوت دو سو چالیس بار ہوجائے لیکن ہر بار سورہ مزمل شریف پڑھنے کے بعد یہ الفاظ کہے۔"احب فلاں بن فلاں مالعبین فلاں بن فلاں بطفیل ایں سورہ شریف" پڑھے۔ فلاں بن فلاں کی جگہ ان کے اور ان کی ماؤں کے نام لے۔ اس عمل کو ایک متعین وقت پر چالیس روز کرنے کے ساتھ دعا ربّ العزت کے حضور بھی کرے اور ممکن ہو تو مٹھائی پر دم بھی چالیسویں روز بعد از عمل کرے اور یہ مٹھائی ان کو کسی طرح یا کسی بہانے سے کھلا دے۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت ان کے درمیان عداوت اور دشمنی خود بخود ختم ہوکر اُلفت و محبت لازوال پیدا ہوجائے گی اور لوگ ان پر رشک کریں گے اور وہ ایک دوسرے کے ساتھ شیر وشکر ہوجائیں گے۔

## ڈائن کی نظر کو دُور کرنے کا عمل Imp

کسی پر ڈائن کی نظر ہو یا سایہ ہوگیا ہو تو اس کے دفعیہ کے لیے ذیل کا عمل نافع ہے۔ ایک بڑی چھڑی لے کر اس پر باوضو حالت میں ۱۵ بار سورۂ مزمل شریف بعد اول و آخر درود شریف مدنی ۱۵، ۱۵ بار پڑھ کر دم کرکے وہ چھڑی مریض کے سایہ میں گاڑدیں۔ اس عمل سے مریض انشاء اللہ تعالیٰ اچھا ہوجائے گا۔



## رزق میں روز افزوں ترقی کے لیے۔۹

جو کوئی تنگیٔ معاش سے پریشان ہو اور کاروبار میں مندے کا سامنا رہتا ہو، تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

روزانہ صبح کی نماز کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان اور اگر کسی وجہ سے یہ ممکن نہ ہو تو طلوع آفتاب کے بعد ایک وقت مقرر کرکے اول درود شریف صوفی ۳ بار، پھر سورۂ مزمل شریف ۱۲ بار اور اس کے بعد ۲۰ بار یامغنی پڑھے بعدہ ۳ بار درود شریف مدنی پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے، پھر ہر نماز کے بعد اول و آخر درود شریف تین تین بار سورۂ مزمل شریف کا دوبارہ ورد رکھے اور دعا مانگے۔ انشاء اللہ چند یوم میں ہی کایا پلٹ شروع ہوجائے گی اور رزق میں دن بدن ترقی ہونے سے تنگیٔ معاش کی شکایت ختم ہوجائے گی۔

## رشتہ اچھا ہے یا برا۔۷

رشتے کے اچھے یا برے ہونے کے متعلق خبر حاصل کرنے کے لیے نئے چاند کی پہلی جمعرات کو بعد از نماز عشاء یہ عمل کرنا مفید ہے۔

اس کے لیے بستر پر بیٹھ کر اول و آخر درود مدنی ۱۹، ۱۹ بار اور سورۂ مزمل شریف ۱۰ بار پڑھ کر بستر پر لیٹ جائیں اور پھر مسلسل اس ذیل کی دعا کا ورد زبان پر رکھیں۔ حتیٰ کہ اس حالت میں نیند آجائے۔ اس دوران کسی سے کوئی گفتگو قطعی نہ کرے اور اپنے مقصد کو پیش نظر رکھے۔ دعا یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم۔ یَاخَبِیْرُ یَاخَبِیْرُ ۵ بار بِحَقِ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ ۵ بار، انشاء اللہ تین سے سات دن میں بفضل باری تعالیٰ بشارت خواب میں مل جائے گی۔

## رکی ہوئی شادی کا ہونا۔۹

اگر کسی کی شادی کسی ناگہانی وجہ سے بار بار ملتوی ہوجاتی ہو اور اس رکاوٹ

کے دور ہونے کی کوئی امید بر نہ آتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس کے لیے بعد از نماز فجر قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود مدنی اکیس اکیس مرتبہ سورۂ مزمل شریف ۱۲ بار اور آیات کفایہ پڑھ کر سجدے میں گر کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ انشاء اللہ سات یا گیارہ یوم کے عمل سے رکاوٹ بفضل باری تعالیٰ دور ہوجائے گی اور شادی ہوجائے گی۔ آیات کفایہ یہ ہیں۔

وَكَفىٰ بِاللّٰهِ وَلِيًّا۔ ۱۰ بار، وَكَفىٰ بِاللّٰهِ نَصِيْرًا۔ ۱۰ بار، وَكَفىٰ بِاللّٰهِ حَسِيْبًا۔ ۹ بار، وَكَفىٰ بِاللّٰهِ عَلِيْمًا۔ ۱۸ بار، وَكَفىٰ بِاللّٰهِ وَكِيْلًا۔ ۱۰ بار، وَكَفىٰ بِاللّٰهِ شَهِيْدًا۔ ۶ بار پڑھیں۔

## رنج و غم سے نجات۔۹

اگر کسی بھی دکھ، غم یا تکلیف سے دل و دماغ پر رنج و غم طاری ہوگیا ہو اور اس سے نجات نہ ملتی ہو تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے بعد از نماز عشاء ہر روز ۳ مرتبہ سورۂ مزمل شریف اول و آخر درود شریف مدنی ۱۲، ۱۲ بار پڑھ کر سجدہ میں ۶۱ مرتبہ یہ اسمائے حسنیٰ یَااَللّٰهُ یَارَحْمٰنُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ کا ورد کرے اور ان اسماء حسنیٰ کے وسیلے سے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ۹ یوم کے عمل سے اس رنج، غم اور تکلیف سے نجات مل جائے گی۔

## روحانی قوت کا حصول۔۷

جو کوئی اس بات کا آرزو مند ہو کہ اسے روحانی قوت حاصل ہوجائے تو سب سے پہلے اس کو عمل حلال اختیار کرنا چاہیے اور حرام سے توبہ کرنا چاہیے، پھر کچھ دن پاک صاف ہوکر روزے رکھنے چاہئیں تاکہ اس کے اندر استعداد قوت روحانی پیدا ہوسکے۔ پھر ذیل کا عمل اختیار کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اسے لازوال روحانی قوت حاصل ہوگی۔ اور اس پر کشف کے اسرار کھل جائیں گے۔



اس عمل کے لیے صاف ستھری جگہ پر بستر پاک و صاف لگائے، خوشبو سے معطر کرے اور نیا غسل کرے اور باوضو حالت میں بعد نماز عشاء اپنے بستر پر چت لیٹ کر اپنی زبان کو تالو سے چپکالے اور زبان کو حرکت دیئے بغیر اپنے قلب سے سورۂ مزمل شریف ۱۰ بار پڑھے اور اسی حالت میں سوجائے۔ اس عمل کے دوران کسی سے بھی کوئی بات چیت نہ کرے اور اس عمل کو برابر جاری رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن کے عمل کے دوران ہی اس پر اسرار الٰہی کا ظہور شروع ہوجائے گا اور ایسے ایسے انکشافات اس پر ہوں گے کہ بیان سے باہر ہیں۔ باور رہے کہ اس عمل کے دوران اکثر نیند کا غلبہ ہوجاتا ہے۔ لیکن اس سے گھبرانے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ اگر نیند آجائے تو فکرمند نہیں ہونا چاہیے، خواہ سورہ مزمل شریف ۱۰ بار پڑھی گئی ہے یا نہیں بہرحال عمل پورا ہوجاتا ہے۔

## رہائی قیدی۔۷

اگر کوئی شخص بلاوجہ قید میں گرفتار ہوگیا ہو اور اس کی رہائی کی صورت نظر نہ آتی ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل نافع اور مجرب ہے۔

باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر مشک و زعفران سے سورۂ مزمل شریف ایک کاغذ پر لکھ کر خوشبو لگا کر موم جامہ کرکے قیدی مذکور کے بازو پر باندھ دیں۔ انشاء اللہ وہ قیدی بہت جلد قید سے رہا ہوجائے گا۔

## زبان بندی بدخواہان۔۹

حاسدین اور بدخواہوں کی زبان بندی کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے،

اس مقصد کے لیے ہر روز بعد از نماز فجر سورۂ مزمل شریف اس طرح تلاوت کرے کہ جب لفظ وَذَرْنِیْ پر پہنچے تو یوں کہے "اے اللہ! میں اپنے تمام حاسدین اور دشمنوں کو تیرے حوالے کرتا ہوں، مجھے ان سے نجات دے، پھر بقیہ سورۂ مزمل شریف ۹ بار پڑھے، اس عمل کی بدولت ایسے دشمنوں اور حاسدوں کے حسد اور شر سے سارا دن محفوظ

و مامون رہے گا۔ روزانہ اس کی تلاوت سے حاسدین اور دشمنان کی ہمیشہ کے لیے زبان بندی ہوجائے گی۔

## زکوۃ سورۂ مزمل شریف ہر عمل کے لیے۔۷

سورۂ مزمل شریف کا عمل زکوۃ درج ہے۔ جس عمل کے لیے بھی زکوۃ کی ادائیگی لازم ہو تو ذیل کے طریق سے زکوۃ ادا کرنے سے حق زکوۃ ادا ہوجائے گا اور پھر مذکورہ عمل شروع کرنا ممکن ہوجائے گا۔

طریقہ یہ ہے کہ نئے چاند کے پہلے بدھ، جمعرات اور جمعہ کو روزہ رکھے اور بعد نماز عشاء، وتروں سے قبل ننگے سر قبلہ رخ کھڑے ہوکر اول و آخر درود مدنی ۱۹ بار پڑھ کر پہلے روز ۳۰ بار، دوسرے روز ۲۱ بار اور تیسرے روز ۱۲ بار سورۂ مزمل شریف پڑھے۔ ہفتہ کے روز علی الصبح ۳ پاؤ شیرینی لے کر عنداللہ تقسیم کرے۔ یہ اس عمل کی زکوۃ ہے۔

اب اس زکوۃ کے عمل کو ہمیشہ کے لیے قائم رکھنے کا طریقہ یہ ہے کہ جس کسی عمل کے لیے زکوۃ واجب ہو، تو نئے چاند سے سات روز تک روزانہ صبح بعد از نماز فجر ۱۰ بار سورۂ مزمل شریف کا ورد اوپر بیان کردہ طریقے کے مطابق ۱۰ روز مسلسل کرے پھر اپنا عمل شروع کرے اور فوائد عجیب دیکھے۔

## زنا چھڑانے کا عمل۔۳

اگر کوئی زنا جیسی عادت میں مبتلا ہوگیا ہو اور باوجودیکہ سمجھانے بجھانے اور ہر قسم کے حربہ کو اختیار کرنے کے وہ اس عادت بد سے باز نہ آتا ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد نافع اور مجرب ہے۔

۲۱ دن کا عمل اس طریقے سے شروع کریں کہ نئے چاند سے ۲۱ دن پیر، جمعرات اور جمعہ کو بعد از نماز عشاء پانی یا مٹھائی لے کر اس پر سب سے پہلے سورۂ فاتحہ شریف ۱۰ مرتبہ، پھر سورۂ اخلاص شریف ۲ مرتبہ، پھر سورۂ جمعہ ۵ مرتبہ، پھر سورۂ رحمان ۵ مرتبہ، پھر سورۂ مزمل شریف ۲ مرتبہ اول و آخر درود شریف مدنی ۱۵ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ جب زانی گھر آجائے اور غسل سے فارغ ہوکر پاک صاف ہوجائے تو اس کو یہ پانی یا مٹھائی کسی نہ کسی بہانے سے پلایا کھلادیا کریں۔ اس عمل کے دوران ہی اس کا دل خود بخود زنا جیسے برے فعل سے متنفر سا ہونا شروع ہوجائے گا اور عمل مذکورہ کی مدت تک مکمل تائب ہوجائے گا اور پھر زندگی بھر اس عادت بد میں مبتلا نہیں ہوگا۔

## زیارت رسول اللہ ﷺ۔۸

جس شخص کی یہ خواہش ہو کہ وہ زیارت رسول اللہ ﷺ سے خواب میں مشرف ہو تو اس کے لیے لازم ہے کہ وہ تمام جملہ مکروہات شرعیہ سے تائب ہوکر اور اکل حلال اختیار کرے، پھر شب جمعہ کو بعد از نماز عشاء بارہ رکعت نماز نفل بہ نیت زیارت رسول اللہ ﷺ بعد از غسل و تازہ وضو پاک صاف لباس میں ادا کرے اور ہر رکعت میں بعد از سورۂ فاتحہ کے ۲ بار سورۂ مزمل شریف پڑھے۔ نماز سے فارغ ہوکر پاک صاف بستر پر قبلہ رخ بیٹھ کر درود الصوفی ۱۶ بار پڑھ کر سوجائے۔ رخ چہرہ قبلہ رخ رکھے اور کسی سے بات چیت اس دوران نہ کرے۔ انشاء اللہ چند یوم کے اس عمل سے زیارت رسول اللہ ﷺ سے خواب میں مشرف ہوگا اور اپنی مراد کو پہنچے گا۔

## ساس یا بہو کو تابع کرنا۔۱

جس گھر میں ساس اور بہو میں سے کوئی ایک اپنی حدود سے تجاوز کرتا ہو اور ان میں ناچاقی رہتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس کے لیے بعد از نماز جمعہ اول و آخر درود شریف ۱۳، ۱۳ مرتبہ، سورۂ جمعہ تین مرتبہ اور سورۂ مزمل شریف ۴ مرتبہ پڑھ کر پانی یا مٹھائی پر دم کرکے مطلوب کو پلائیں یا کھلائیں۔ انشاء اللہ مطلوب تابع ہوجائے گا۔

## سخت ترین مشکل کے لیے۔۹

جو شخص کسی بھی سخت ترین مشکل سے دوچار ہوگیا ہو، اور اس مشکل سے

چھٹکارے کے بظاہر امکانات نظر نہ آتے ہوں تو ذیل کا عمل کرنے سے وہ مشکل بفضل باری تعالیٰ حل ہوجائے گی اور اس پریشانی و تکلیف سے نجات مل جائے گی۔

اس مقصد کے لیے ہر نماز کے بعد سورۂ مزمل شریف ۳ مرتبہ اول و آخر درود شریف مدنی اکیس اکیس مرتبہ پڑھ کر سجدہ میں سر رکھے اور یہ دعا مانگے۔

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْتَعِيْنُكَ وَنَسْتَغْفِرُكَ بِنَامِ يَحْيٰى بِنْ زَكَرِيَّا يَا مَالِكُ يَوْمِ الدِّيْنِ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ۔

## سخت ترین مشکل کے لیے عمل از پیران پیر۔۹

جب کسی کو سخت ترین مشکل کا سامنا ہو تو ذیل کا پیران پیر کا تحفہ بے حد اکسیری حکم رکھتا ہے اور اس سے وہ سخت ترین مشکل حل ہوجاتی ہے اور پریشانی سے نجات مل جاتی ہے۔

اس مقصد کے لیے عروج ماہ میں ترک حیوانات جلالی و جمالی کرے اور پھر اس عمل کو شروع کرے۔ عمل کے لیے نماز ظہر، نماز عشاء کا وقت مقرر کرے۔ ظہر یا عشاء کی نماز کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان اس عمل کو اس طرح شروع کرے اور حاجت پوری ہونے تک ہر روز جاری رکھے اور ترک حیوانات پر سختی سے عمل کرے۔ بعد از حاجت روائی ترک حیوانات کو بے شک چھوڑ دے۔ سب سے پہلے ۱۲ بار درود شریف مدنی پڑھے۔ پھر ۲۰ بار یاجمیل پڑھ کر تین بار اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ پھر ایک بار درود پاک اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بَعْدَ رَمَلٍ وَالْحَصٰی، اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بَعْدَ وَالْمُوْمِنِیْنَ مَا الْکَافِرِیْنَ۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بَعْدَ وَالْقَطْرِ وَجَمِیْعُ الْاَشْیَارِ پڑھے۔ پھر سورہ شریف معہ بسم اللہ شریف کے شروع کرے اور شروع سے قَلِیْلًا تک ۳ بار تکرار کرے۔ پھر جب وَاصْبِرْ عَلٰی مَا یَقُوْلُوْنَ پر پہنچے تو اس کی تکرار ایک بار کرے۔ پھر ایک بار اپنی مشکل کا حل طلب کرے۔ جب وَاللّٰهُ یُقَدِّرُ الَّیْلَ وَالنَّهَارَ پر



پہنچے تو ۲ بار تکرار کرکے اپنی مشکل کا حل طلب کرے پھر ایک بار یہ کلمات کہے۔ فَلَا تُنْجِتْنِی بَازِ وَالْفَضْلُ الْعَظِیْمُ۔ یَامَنْ یُقَدِّرُ الَّیْلَ وَالنَّهَارِ قَادِرٌ بِقَضَاءِ حَاجِی اِنَّكَ قَادِرٌ وَاِنَّكَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ پڑھ کر اپنی مشکل کا حل مانگے۔ پھر جب یَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ پر پہنچے تو ۲ بار تکرار کرے اور اپنی مشکل کا حل طلب کرے۔ کیونکہ یہی موقع اجابت ہے۔ پھر جب کلمہ وَاسْتَغْفِرُ اللّٰهَ پر پہنچے تو اس کی ۲ بار تکرار کرکے سورہ شریف کو ختم کرے اور اپنی مشکل کا حل طلب کرے، پھر ایک بار یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ هٰذِهِ السُّوْرَةِ الشَّرِیْفَةِ الْکَرِیْمَةِ یَا طَهُوْجُ یَاعَتِیْمُ یَااَشْنَا شَادِیْبُ وَبِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ وَبِحَقِّ نُبُوَّةِ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَ اَلَّذِی سَمَّیْتَهٗ یٰاَیُّهَا الْمُزَّمِّلُ وَیٰاَیُّهَا الْمُدَّثِّرُ تَرْمِنِی یَاعَطُوْفُ بَرْدَاءِ لُطْفِكَ مِنْ عُیُوْنٍ اِنَّهَا عَیْنُ اٰدَمِهٖ مِنْ اَعْدَائِیْ بِرَحْمَتِكَ یَااَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔ اسی طریق پر ۱۲ بار سورہ مزمل شریف کو مکمل کرے اور ۱۲ بار روزانہ پڑھے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت وہ مشکل خودبخود حل ہوجائے گی اور پریشانی سے نجات مل جائے گی۔

## سخت مہم میں کامیابی کے لیے۔۳

جس کسی کو سخت ترین مہم کا سامنا ہو تو اس مہم پر جانے سے قبل ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے مکی کا آٹا لے کر باوضو حالت میں اسے گوندھیں اور اس میں شکر اچھی طرح ملائیں اور اس کی تین عدد روٹیاں پکائیں۔ روٹیاں پکانے کے بعد ہر ایک روٹی پر قبلہ رخ بیٹھ کر سورہ مزمل شریف ۲، ۲ بار پڑھیں۔ پھر سونے سے قبل ایک روٹی بسم اللہ شریف پڑھ کر اور اپنے مقصد کو مدنظر رکھتے ہوئے کھالیں۔ پھر جب اس مقام پر پہنچیں جہاں مہم درپیش ہے تو پھر دوسری روٹی بھی اسی طرح کھالے۔ پھر تھوڑی دیر وقفہ دیا کرے اور تیسری روٹی کھانے سے پہلے تازہ وضو کرے اور اس پر ۲

مرتبہ سورہ مزمل شریف پڑھ کر دوبارہ دم کرے۔ اول و آخر درود شریف مدنی ۱۵، ۱۵ مرتبہ بھی پڑھے انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے اس مہم میں حسب منشاء کام ہونے سے فتح و کامرانی حاصل ہوگی اور کوئی بھی مشکل سد راہ نہ بنے گی۔

## سردرد کا علاج۔۹

سر کے درد کی صورت میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

ایسی صورت میں باوضو حالت میں بسم اللہ شریف ۳۰ بار اور سورۂ مزمل شریف تین بار سر کو پکڑ کر دم کریں۔ اس سے سردرد فوری دور ہوجائے گا۔

## سفر میں حفاظت

جس کسی کو ایسے سفر کا سامنا ہو جہاں راستہ پر خطر ہو یا کسی جنگل میں سے گزرنا ہو اور درندوں یا ڈاکوؤں کے حملے کا اندیشہ ہو تو ایسی صورت میں ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس کے لیے سفر پر جانے سے قبل باوضو حالت میں دو رکعت نماز نفل بہ نیت حفاظت جان و مال ادا کرے، اس کے بعد اکتالیس مرتبہ درود شریف پڑھ کر اکیس مرتبہ سورۂ مزمل شریف پڑھے اور پھر اکتالیس مرتبہ درود شریف پڑھ کر سجدہ میں سر رکھ کر دعا باری تعالیٰ سے مانگے اور اپنے اوپر دم کرے، انشاء اللہ سفر کی تمام صعوبتوں سے مکمل طور پر محفوظ رہے گا جان و مال کی حفاظت رہے گی اور بخیر و عافیت اپنے گھر کو واپس آئے گا۔

## سنگ مثانہ و گردہ

جس کسی کو سنگ مثانہ و گردہ کی شکایت ہوگئی ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے بعد از نماز فجر چینی کی بڑی پلیٹ پر سورۂ مزمل شریف بمعہ بسم اللہ شریف زعفران و گلاب سے لکھے، پھر اس کو تازہ پانی سے دھوکر کسی بوتل میں



پانی کو بھرے اور اس پر اول و آخر درود شفاء ایک سو بار اور سورۂ مزمل شریف گیارہ بار پڑھ کر دم کرے اور اس پانی کو نہار منہ چار گھونٹ پانی یا شافی بحرمت سورۂ مزمل شریف پڑھ کر پی لیا کرے اور یہی عمل رات کو سوتے وقت کیا کرے۔ انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے سنگ مثانہ یا گردہ ریزہ ریزہ ہوکر پیشاب کے راستے خارج ہوجائے گی۔

## سورۂ مزمل شریف باموکل۔۷

مندرجہ ذیل عمل سورۂ مزمل شریف شری باموکل بہت ہی مفید اور نافع ہے۔

اس عمل کا عامل جو بات بھی جائز پسند کرے، فوراً پوری ہو۔ دین و دنیا میں کسی بھی پریشانی کا سامنا نہ کرنا پڑے اور نہ ہی کسی بھی قسم کی مشکل اور ابتلاء سے دوچار ہو۔ اس کے ہر کام اور ہر معاملے میں آسانی پیدا ہو۔ غرض یہ کہ اس کے لاتعداد فوائد و برکات ہیں جو بیان سے باہر ہیں۔

اس عمل کے چلہ کے لیے ذیل کی شرائط کی پابندی لازمآ ہے۔ بصورت دیگر عمل میں خرابی پیدا ہوکر عامل کے لیے سخت مشکل و ابتلاء کا باعث بن جائے گی۔ اس لیے بہتر یہ ہے کہ اس عمل کو کسی صاحب نظر بزرگ کی زیرنگرانی اور ہدایات کے کیا جائے۔ سب سے پہلے اکل حلال اختیار کرے۔ اس کے بعد ہر قسم کا ترک حیوانات جلالی و جمالی اختیار کرے۔ بدبودار اور ممنوعہ اشیاء سے پرہیز کرے۔ ہر روز غسل کرکے پاک صاف ہو۔ اس کے لیے پاک صاف تنہائی والی محفوظ جگہ کا بندوبست کرے۔ اس کے بعد یہ عمل نئے چاند کی پہلی اتوار کو شروع کرے۔ یہ عمل تین چلوں میں پورا ہوگا اور ہر چلہ ۲۸ یوم پر مشتمل ہے۔ اگر تینوں چلے اوپر تلے کرے تو بہتر ہے۔ بصورت دیگر درمیان میں چند یوم کا وقفہ ڈال لے۔ اثنائے چلہ اس بات کی احتیاط کرے کہ اس کی کوئی نماز بالخصوص نماز فجر کسی بھی طرح نہ تو چھوٹے اور نہ ہی قضاء ہو۔ دوسرے چلہ کے دوران اگر اس کا کوئی دوست، بھائی، بہن، والدین یا کوئی عزیز رشتہ دار کوئی چیز دے تو ہرگز نہ لے۔ اس شے کے لینے سے عمل ٹوٹ جاتا ہے اور پھر نئے سرے سے شروع کرنا پڑتا ہے۔ شے سے مراد کھانے پینے والی اشیاء، تحفہ یا نقدی وغیرہ ہے

اور اس کا پرہیز سختی سے کرنا لازم ہے۔ اس کے علاوہ دوران چلہ بیوی کے ساتھ ہم بستری بالکل نہ کرے۔ اور اس سے بچا رہے ورنہ عمل الٹا بھی ہوسکتا ہے اور بیماری کا باعث بن سکتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اس عمل کے موکلات دوران چلہ مختلف شکلوں میں یا مختلف حالتوں میں آکر دھوکہ دیتے ہیں۔ اس لیے بہتر یہ ہے کہ ان کے دھوکے میں بالکل نہ آئے۔ اس کے علاوہ وقت کی پابندی کا خاص خیال رکھے۔ دوران عمل یہ بھی خاص خیال رکھے کہ اگر کوئی بھی شکل چرند، درند، شیر وغیرہ سامنے آئے تو اس سے ہرگز خوف نہ کھائے اور اگر وہ منہ کھولے تو اس کے منہ میں کوئی بھی شے جو پہلے سے اپنے پاس رکھی ہو، ڈال دے۔ خواہ وہ شے نقدی کی صورت میں ہو، یا کھانے کی شے ہو۔

غرضیکہ اس کے منہ کھولنے پر اس کے منہ میں کسی شے کا ڈالنا بہت ضروری ہے، ورنہ اس شے سے گزند پہنچنے کا اندیشہ ہے۔ دیگر تمام احتیاطوں پر سختی سے کاربند رہے۔ وجہ اس کی یہ ہے کہ سورہ مزمل شریف باموکل عمل ہے اور بے احتیاطی سے اپنے لیے نقصان اٹھانے کا موجب ہوگا۔

عمل شروع کرنے سے پہلے خصوصی غسل کرے اور احرام کی شکل میں دو چادریں باندھے اور ان پر اچھا سا عطر لگائے۔ پھر چلے کی جگہ پر عود و عنبر جلائے یعنی اگربتی روشن کرے اور پھر مصلے پر بیٹھ کر نہایت یکسوئی اور توجہ سے سورۂ مزمل شریف کا ورد شروع کرے۔ طریقہ اس کا یہ ہوگا کہ پہلے دن ایک بار سورہ مزمل شریف باموکل پڑھے جو یہ ہے، سب سے پہلے درود مدنی ۱۵ بار پھر یَااِسرَافِیلُ بِحَقِ شَمُوطَتِنَا بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. يَاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ شروع سے آخر تک پڑھتا جائے۔ دوسرے دن دو بار پڑھے۔ تیسرے دن تین بار، یہاں تک کہ گیارہویں دن گیارہ بار تک پہنچ جائے۔ اس کے بعد بارہویں دن سے ایک ایک تعداد کم کرتا جائے۔ مثلاً بارہویں روز دس بار، تیرہویں روز نو بار علی ہذا القیاس ۲۸ روز ایک کی تعداد میں پڑھ کر اپنا چلہ پورا کرے۔ ہر بار سورۂ مزمل شریف کے آخر پر درود مدنی ۱۵ بار لازماً



پڑھے۔ اس طرز پر تین چلے پورے کرے۔ بوقت عمل احرام باندھے اور بعد از عمل احرام اتار کر سنبھال لے اور دوسرے پاک صاف کپڑے پہن کر اپنے امور دنیا انجام دے اور کوشش کرے کہ ہر وقت پاک صاف رہے۔ تین چلوں کے اختتام پر سورۂ مزمل شریف کو اسی طریق سے ایک بار روزانہ پڑھا کرے تاکہ شرائط موافق زکوٰۃ کے ادا ہوتی رہیں اور عمل میں کوئی خلل پیدا نہ ہو۔ اس عمل سے اس کو اس کے خرچ کے مطابق فتوحات باطنی و ظاہری ملتی رہیں گی۔ اور کبھی کوئی کمی واقع نہ ہوگی۔

## سوزاک کا علاج۔۶

جو کوئی اس نامراد مرض میں مبتلا ہو اور ادویات سے آرام نہ پاتا ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

باوضو حالت میں سورۂ مزمل شریف ۷ مرتبہ آب باراں پر بہ امر مجبوری پاک پانی پر پڑھ کر دم کریں اور مریض کو دن میں کئی بار پلائیں۔ سات یوم کے بلاناغہ عمل سے انشاء اللہ یہ مرض ختم ہوجائے گا اور شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔

## سوکڑے کا علاج (ام الصبیان)۔۹

جس بچے کو سوکڑہ پن ہوگیا ہو اور کسی بھی علاج سے آرام نہ آتا ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھنے کے بعد از نماز فجر آب زمزم یا بہ امر مجبوری سادہ پانی لے کر بسم اللہ شریف ۱۲ بار سورۂ مزمل شریف گیارہ بار اللہ شافی گیارہ بار ھوالشافی بِحَقِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ گیارہ بار اول و آخر درود مدنی ۱۲، ۱۲ بار پڑھ کر دم کریں۔ پانی بچے کو وقفے وقفے سے پلائیں اور اس پانی سے بچے کو غسل بھی دیں۔ غسل کسی پاک جگہ پر دیں تاکہ پانی زمین میں جذب ہوجائے۔ بہ امر مجبوری غسل کی بجائے کسی کپڑے کو پانی میں بھگو کر بدن پر پھیریں۔ بچا ہوا پانی کسی پاک جگہ پر گرائیں۔ یہ عمل اکیس یوم تک بلاناغہ کریں۔ انشاء اللہ سوکڑے پن سے نجات مل جائے گی۔ بعد از شفا بچے کے ہم وزن آٹا غریبوں میں خیرات کر

## سوکنوں کی لڑائی بند کروانا

اگر کسی شخص کی دو بیویوں کے درمیان ہر وقت لڑائی جھگڑا رہتا ہو اور وہ ہر وقت باہم دست و گریبان رہ کر گھر کا سکون تباہ و برباد کرتی ہوں اور مرد اس کی وجہ سے ابتلا میں مبتلا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے چینی کی بڑی طشتری پر باوضو حالت میں زعفران و گلاب سے سورۂ مزمل شریف لکھے اور اس کو پانی سے دھوکر اس پانی سے مکئی کا آٹا گوندھے اور اس میں شکر ملائے اور پھر میٹھی روٹی پکاکر نصف نصف دونوں بیویوں کو کھلائے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت ان کے درمیان صلح و صفائی ہوجائے گی اور بے مثال الفت و یگانگت پیدا ہوجائے گی۔ ہر وقت کی ناچاقی کا خاتمہ ہوجائے گا اور گھر میں امن و سکون کا ماحول پیدا ہونے سے مرد ہر قسم کی پریشانی سے محفوظ ہوجائے گا۔

## سوکھے پن کا علاج۔۹

جو بچہ کسی بیماری یا آسیب کی وجہ سے سوکھ کر کانٹا ہوگیا ہو اور بیماری کا پتہ نہ چلتا ہو۔ نہ ہی اسے کسی بھی دوا سے آرام آتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس کے لیے بعد از نماز فجر روغن زیتون لے کر اس پر اکیس مرتبہ سورۂ مزمل شریف اول و آخر درود شریف مدنی ۲۱، ۲۱ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ پھر اس روغن زیتون کی مالش بچے کے تمام جسم پر روزانہ کریں اور ایک گھنٹے کے وقفے کے بعد بچے کو نیم گرم پانی سے نہلادیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل سے بچے کا سوکھا پن ختم ہونا شروع ہوجائے گا اور تھوڑے ہی عرصے میں مکمل ختم ہوکر بچے کو صحت مندی و تندرستی حاصل ہوجائے گی اور دوبارہ یہ شکایت نہ ہوگی۔

## شدید بخار کی صورت میں۔۵

جس کسی کو بخار شدید ہوگیا ہو اور اس کا درجہ حرارت ۱۰۵ فارن ہائیٹ درجے تک پہنچ گیا ہو تو ایسی حالت میں باوضو ہوکر ۸ مرتبہ سورۂ مزمل شریف پڑھ کر



پانی پر دم کریں اور اس پانی کے چھینٹے مریض کے منہ پر ماریں اور تھوڑا تھوڑا پانی مریض کو وقفے وقفے سے پلائیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے بخار اتر جائے گا اور مریض شفایاب ہوجائے گا۔

## شراب چھڑانے کا عمل۔۹

جو شخص بلانوش شرابی ہو اور اس عمل کو چھوڑنے پر تیار نہ ہو یا کوئی اس بات کا خواہش مند ہو کہ اس کا عزیز اس سے توبہ کرے اور شراب نوشی چھوڑ دے۔ تاکہ گھر میں امن وسکون ہو۔ تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے اول و آخر درود صوفی ۱۲، ۱۲ مرتبہ، سورۂ فاتحہ ۱۶ بار، قل شریف ۱۲ بار، سورۂ جمعہ ۲ بار، سورۂ رحمٰن ۲ بار، سورۂ مزمل شریف ۳ بار پڑھ کر مٹھائی پر دم کریں یا پانی پر دم کریں اور مطلوبہ شخص کو اس وقت پانی پلائیں یا مٹھائی کھلائیں۔ جب اس کا نشہ اتر چکا ہو۔ انشاء اللہ اس عمل سے روز بروز اس کا نشہ ختم ہوتا جائے گا۔ نوے دن کے عمل سے اسے شراب نوشی کے اس فعل سے مکمل نجات مل جائے گی۔

## ظالم افسر سے نجات کے لیے۔۴

اگر کسی مقام پر ظالم افسر تعینات ہوگیا ہو اور اس کے ظلم و ستم سے کوئی شخص بھی محفوظ نہ رہے اور اس کے خلاف آواز اٹھانا اپنے آپ کو ہلاکت میں ڈالنا ہو اور اس کے خوف سے ہر شخص لرزاں وترساں رہے تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے بعد از نماز جمعہ خشوع و خضوع کے ساتھ ۱۶ مرتبہ سورۂ مزمل شریف بمعہ بسم اللہ شریف پڑھ کر سرسوں کے دانوں پر دم کریں اور ان دانوں کو آگ میں ڈال دیں۔ آگ میں ڈالتے وقت یہ الفاظ کہیں۔ یاالٰہی بحرمت اس سورہ الشریفہ فلاں بن فلاں سے نجات عطا فرما۔ فلاں فلاں کی جگہ اس افسر کا نام بمعہ اس کی ماں کا نام لے لیں۔ اگر ماں کا نام نہ معلوم ہو تو اس کا نام بن اماں حوا کہیں۔ انشاء اللہ

وہ ظالم عذاب الٰہی میں مبتلا ہوکر ہلاک ہوجائے گا اور اس کے شر اور ظلم سے مکمل نجات حاصل ہوجائے گی۔

## ظالم دشمن سے نجات کے لیے۔۴

جس کسی کا واسطہ ظالم دشمن سے پڑگیا ہو اور اس سے چھٹکارا ممکن نہ ہو تو ذیل کا عمل مجرب و مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے ذیل کی آیت مبارکہ کو کسی سفید کاغذ ۱۲ بار زعفران و گلاب سے لکھے اور پھر اس پر اسی آیت کا ۲۱ مرتبہ ورد کرکے دم کرلے اور اس کاغذ کو کسی پرانی قبر میں جاکر دفن کردیں۔ چند دنوں میں ہی بفضلہٖ تعالیٰ ظالم دشمن سے چھٹکارا مل جائے گا۔ یہ عمل بروز اتوار بعد نماز فجر طلوع آفتاب سے پہلے پہلے کرنا ضروری ہے۔ آیت یہ ہے۔

اِنَّا سَنُلْقِیْ عَلَیْكَ قَوْلًا ثَقِیْلًا۔

## عذاب قبر سے نجات کا حل۔۴

اگر کوئی بے حد گناہ گار ہو اور یہ چاہے کہ میرے گناہوں کی بخشش کے ساتھ ساتھ مجھے عذاب قبر سے بھی چھٹکارا حاصل ہو تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس کے لیے ہر نماز کے بعد ۷ مرتبہ سورۂ مزمل شریف اول و آخر درود الصوفی تین تین مرتبہ پڑھا کرے اور اللہ کے حضور اپنے گناہوں کی بخشش اور عذاب قبر سے نجات کی دعا مانگا کرے۔ انشاء اللہ اس عمل سے اس کے گناہ خواہ احد کے پہاڑ ہی کی مانند کیوں نہ ہوں، اللہ تعالیٰ معاف فرمادیں گے اور عذاب قبر سے نجات مل جائے گی، منکر نکیر کے سوالات میں بے حد آسانی ہوجائے گی۔

## علاج اٹھرا۔۹

جس عورت کے ہاں بچے پیدا ہوکر مرجاتے ہوں یا مرے ہوئے بچے پیدا ہوتے ہوں تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد پرتاثیر ہے۔

اس کے لیے باوضو حالت میں بعد از نماز فجر آب رواں پر سورۂ رحمٰن شریف ۲ بار، سورۂ مزمل شریف ۳ بار اول و آخر درود مدنی ۱۲، ۱۲ بار پڑھ کر دم کریں اور اس عورت کو دن میں ۹ بار تھوڑا تھوڑا کرکے پلائیں۔ یہ عمل ۲۷ روز جاری رکھیں۔ اس مرض سے ہمیشہ کے لیے بفضل باری تعالیٰ نجات مل جائے گی اور آئندہ ایسی کوئی بھی شکایت پیدا نہ ہوگی۔

## عہدہ پر بحالی کے لیے۔۱

جو کوئی اپنے عہدے سے کسی بھی وجہ سے ناجائز طور پر معزول ہوگیا ہو اور وہ چاہتا ہو کہ اسی عہدے پر دوبارہ بحال ہوجائے تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے چاند کی پہلی تاریخ کو جمعرات کے روز روزہ رکھے۔ پھر بعد از نماز فجر ۴ بار سورۂ مزمل شریف اول و آخر درود مدنی ۴، ۴ مرتبہ پڑھے۔ پھر یہی عمل بعد از نماز عشاء کرے اور اللہ تعالیٰ کے حضور اپنے مقصد کے لیے دعا کرے۔ یہ عمل ۲۸ یوم تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ بحالی عہدہ کی کوئی سبیل پیدا ہوجائے گی۔ مکمل بحالی تک اس عمل کو جاری رکھے۔

## غائب شدہ شخص کا حال دریافت کرنا۔۷

اگر کوئی شخص گھر سے یا اپنے مقام سے عرصۂ دراز تک لاپتہ ہوجائے اور اس کی خیر و خبر کہیں سے بھی نہ ملتی ہو تو ایسی حالت میں ذیل کے عمل سے اس کا اتہ پتہ اللہ تعالیٰ کسی نہ کسی طرح بہم پہنچائیں گے۔

اس کے لئے شب جمعہ غسل کرکے پاک صاف لباس پہن کر باوضو دو رکعت نماز نفل پڑھ کر اس کا ہدیہ ثواب رسول اللہ ﷺ کو پہنچائے اور پھر اول و آخر ۱۹ بار درود مدنی اور اکتالیس بار سورۂ مزمل شریف پڑھ کر سوجائے۔ کسی سے کسی بھی قسم کی

گفتگو یا کلام نہ کرے۔ اللہ تعالیٰ اس کو خواب میں اس کے حال کی خبر زندہ یا مردہ ہونے کی اچھی طرح دکھلادیں گے۔ اگر ایک شب میں معلوم نہ ہو تو سات شب تک اس عمل مذکور کو جاری رکھے۔

## غسل برائے نجات سحر و جادو۔۴

اگر کوئی سحر و جادو میں مبتلا ہوگیا ہو تو اس سے چھٹکارے کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔ اس کے لیے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر کافی زیادہ پانی پر سورۂ مزمل شریف ۷ بار پڑھ کر دم کریں۔ پھر اس میں سے قدرے مسحور کو پلاکر بعد میں اسے پانی سے پاک صاف جگہ پر غسل کروائیں۔ بعد از غسل صاف پاک لباس پہنائیں اور اس کے ہاتھ سے قدرے شیرینی بچوں میں تقسیم کروائیں۔ زیادہ سے زیادہ تین یوم کے عمل سے جادو وسحر کا اثر ہمیشہ کے لیے ختم ہوجاتا ہے اور مسحور صحت یاب ہوجاتا ہے۔

## غنائے قلب کا عمل۔۳

اس کے لیے لازم ہے کہ صبح کی نماز کی پابندی اختیار کرے اور بعد از نماز فجر قبلہ رخ بیٹھ کر پہلے درود مدنی ۱۵ بار پڑھے، اس کے بعد ۶ بار سورۂ مزمل شریف کی تلاوت کرے، پھر ۱۵ بار درود مدنی پڑھے۔ اگر دوران تلاوت کسی سے بات کرنے کی ضرورت پیش آئے تو ۶ بار درود مدنی پڑھ کر اس بات کو کرے اور ۶ بار درود مدنی پڑھ کر آگے سورۂ شریف کو شروع کرے اور تعداد بقیہ کو پورا کرے۔ اس میں کبھی بھی ناغہ نہ کرے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے چند یوم کے اندر اندر اس عمل میں ایسی برکت پیدا ہوگی کہ بیان سے باہر ہے۔ اس کے تمام دشمن مقہور ہوجائیں گے اور جو کوئی بھی اس عامل کو ستانے کا ارادہ کرے گا، خود ہی مشکل اور مصیبت میں مبتلا ہوگا اور اس کی تمام ضرورتیں اللہ تعالیٰ خزانۂ غیب سے پوری فرمادیں گے اور لازوال غنائے قلب حاصل ہوگا۔



## فاقہ سے بچاؤ۔۹

جو کوئی فاقوں سے تنگ ہو اور معاش کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

ہر روز بعد از نماز عشاء ۳ مرتبہ سورۂ مزمل شریف پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے عاجزی و انکساری کے ساتھ دعا مانگے۔ انشاء اللہ معاش کا کوئی نہ کوئی ذریعہ جلد ہی بن جائے گا اور فاقوں سے نجات مل جائے گی۔

## فالج کا علاج۔۶

اگر کسی کو فالج کا حملہ لاحق ہوگیا ہو تو اس کے علاج کے لیے ذیل کا عمل کارگر ہے۔

بعد از نماز فجر سورۂ مزمل شریف ۹ بار سورۂ یٰسین ۲ بار، سورۂ جمعہ ۸ بار اول و آخر درود الصوفی ۱۴، ۱۴ بار پڑھ کر روغن زیتون پر دم کرے۔ اور اس روغن زیتون سے سارے جسم کی مالش روزانہ کیا کریں۔ ہوسکے تو زیر استعمال دوا بھی دم کرکے کھلایا کریں۔ انشاء اللہ اس عمل سے دن بدن فالج زدہ حصوں میں قوت و توانائی آتی چلی جائے گی اور تھوڑے عرصے میں مریض صحت یاب ہوجائے گا اور شفائے کاملہ پائے گا۔

## فتوحات رزق۔۹

اس کے لیے نوچندی جمعرات یا بدھ کو پہلے غسل کرے۔ اور پاک صاف لباس پہنے۔ خوشبو لگائے، پھر کوئی ایک جگہ مقرر کرے اور وہاں بعد از مغرب اول ۱۲ بار درود مدنی پڑھے۔ پھر ۱۲ بار سورۂ مزمل شریف پڑھے۔ بعد میں ۱۲ بار درود مدنی پڑھے اور نماز عشاء اسی جگہ پڑھ کر مصلے پر سو رہے۔ صبح کو اٹھ کر بغیر کوئی کام کرنے یا کسی سے بھی کلام کرنے کے ۳ بار سورۂ مزمل شریف کو پڑھے۔ پھر کھڑے ہوکر اپنے کاروبار

میں مشغول ہوجائیں اور سارا دن اپنے آپ کو اپنے کاروبار میں مستغرق رکھے۔ اس طریق سے ۲۷ روز تک یہ عمل جاری رکھے۔ ۲۷ روز کے بعد روزانہ صبح کو بعد از نماز فجر سورۂ مزمل شریف کو ۱۲ بار پڑھ کر دعا مانگا کرے۔ کبھی ناغہ نہ کرے۔ ورنہ اس کی فتوحات رزق میں کمی ہوجائے گی۔ اس عمل کا نظارہ الٰہی خود ہوجائے گا۔ اور رزق میں بے پناہ اضافہ ہوگا۔

## فتوحات ظاہری و باطنی۔۷

یہ عمل بھی اس معاملے میں بے حد نافع اور مفید ہے۔ جو شخص اس عمل کی زکوٰۃ ایک بار ادا کرکے ہمیشہ اس کا ورد رکھے گا، اس کو وہ لطف حاصل ہوگا کہ بیان سے باہر ہے اور اس کو اس کا خود پتہ چل جائے گا۔

عمل مذکور کے لیے بدھ یا جمعرات عروج ماہ کا روزہ رکھے۔ بعد افطار روزہ کے غسل کرے اور پاک صاف سفید لباس پہن کر خوشبو لگائے۔ پھر عشاء کی نماز کے بعد مسجد یا حجرہ میں معتکف ہوکر بیٹھ جائے اور اس عمل کو ایک یا دس یا چالیس روز میں پورا کرے۔

اثنائے تلاوت میں پورے طور پر ترک جمالی و جلالی رکھے۔ بجز دال مونگ نان گندم کے کچھ نہ کھائے۔ چمڑے کے ڈول کا پانی اپنے استعمال میں لائے اور جوں وغیرہ بھی نہ مارے۔ جب عمل پورا ہو، تو دوگانہ نفل ادا کرکے مصلے سے اٹھے اور ایک تین مساکین کو کم از کم تین بار کھانا بھی کھلائے اور خود بھی ان کے ہمراہ کھائے۔ بس اس سورہ کا عامل بن جائے گا۔ بعد میں اس کا ورد ہمیشہ بعد از نماز عشاء یا بعد از اکتالیس بار کم از کم سات بار جاری رکھے۔ کبھی ناغہ نہ کرے۔ اگر کسی وجہ سے ہوجائے تو قضا کرکے پڑھ لے۔ غرض اس کو ترک کسی بھی صورت نہ کرے۔ طریق عمل یہ ہے کہ بہ نیت اعتکاف و ادائے نصاب حجرہ یا مسجد میں داخل ہو۔ اول دو رکعت نماز نفل ادا کرے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ۸ بار سورۂ مزمل شریف پڑھے بعد سلام پھیرنے کے دو زانو ہوکر اور لوبان جلاکر ۱۹ بار درود مدنی پڑھے۔

اس کے بعد یامنعم ۲۰ بار پڑھ کر سورہ شریف کو شروع کرے۔ جب لفظ تَرْتِیْلًا پر پہنچے تو ۱۲ بار آیت وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ سے قَدْرًا تک پڑھے۔ جب لفظ فَاتَّخِذْہُ وَکِیْلًا پر پہنچے تو اکتالیس بار یَابَاسِطُ الرِّزْقِ مَنْ یَّشَاءُ بِغَیْرِ حِسَاب پڑھے۔ جب لفظ سَبِیْلًا پر پہنچے تو ۱۸ بار آیت اَللّٰھُمَّ رَبَّنَا اَنْزِلْ عَلَیْنَا مَائِدَۃً مِّنَ السَّمَآءِ سے خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ تک پڑھے۔ جب لفظ قَرْضًا حَسَنًا پر پہنچے تو اِلَّا اِلٰی اللّٰہِ نَصِیْرُ الْاُمُوْر ۲۷ بار پڑھ کر سورت مکمل کرے۔

پھر آیت اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَاءُ وَھُوَ الْعَزِیْزُ الْقَوِیُّ کو ۱۴ بار پڑھے۔ بس زکوٰۃ ادا ہوگئی۔ بعد میں اس طریقے کو ہمیشہ ورد میں رکھے۔

## فسق و فجور سے بچاؤ۔۳

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ ہر قسم کے فسق و فجور سے محفوظ رہے تو اس کے لیے ہر روز بعد نماز عصر قبلہ رخ برہنہ سر کھڑے ہوکر اول و آخر درود مدنی ۱۵ مرتبہ اور درمیان میں سورۂ مزمل شریف ۴ بار پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ بفضلہ تعالیٰ وہ حفاظت الٰہی میں رہے گا اور فسق و فجور سے ہمیشہ کے لیے بچا رہے گا۔

## فلاح دارین کا عمل۔۷

ہر قسم کے فلاح دارین اور خیروبرکت کے لیے یہ عمل بہت ہی مفید ہے۔

اس کے لیے نئے چاند میں چھ دن متواتر ہر قسم کے ترک حیوانات کرے اور روزہ کھجور سے ہی رکھے اور اسی سے ہی افطار کرے۔ پھر روزانہ پانی میں کھڑا ہوکر یا بیٹھ کر یا اگر پانی کا سامان نہ ہو، تو بغیر پانی کے کھڑا ہوکر اور اگر کھڑا ہونے سے بھی معذور ہے تو بیٹھ کر ایک دن یا چند روز میں سورۂ مزمل شریف کو ۱۰ بار تلاوت اس طرح کرے کہ شروع میں اور آخر میں درود مدنی ۱۹ بار پڑھے۔ اثنائے تلاوت میں کسی سے کوئی بات نہ کرے، جتنے دن میں عمل پورا کرے، اتنے دن کے لیے ہر قسم کے ترک حیوانات رکھے اور روزہ سے رہے اور پھر جب مذکورہ تعداد پوری ہوجائے تو اس کے بعد ایک

تعداد روزانہ پڑھنے کے لئے مقرر کرلے تاکہ اس کی مداومت روزانہ ہوسکے۔ انشاء اللہ تعالیٰ العزیز چند یوم میں ہی عجیب تاثیرات کا مظاہرہ کرے گا۔

## قبولیت دعا کا عمل۔۲

اگر کسی بھی شخص کی دعائیں مستجاب الدعوات نہ ہوتی ہوں تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے تاکہ اس کی ہر دعا قبولیت کا درجہ حاصل کرلے۔

رات کو تہجد کے وقت اٹھ کر تازہ غسل کرے اور بارہ رکعت نماز تہجد اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ۵ بار سورۂ مزمل شریف پڑھے اور نماز سے فارغ ہوکر ۶ بار استغفار اور ۹ بار تیسرا کلمہ شریف اور ۱۰ بار درود الصوفی پڑھ کر اپنی دعا اللہ تعالیٰ کے حضور کرے اور اپنی کوتاہیوں اور غلطیوں کی معافی مانگے، انشاء اللہ العزیز گیارہ دن کے عمل سے صاحب مستجاب الدعوات ہوجائے گا۔ اور اگر ہمیشہ یہ عمل جاری رکھے گا تو اس کی مانگی ہوئی کوئی دعا بھی بارگاہ الٰہی سے خالی نہیں لوٹے گی اور اس کے علاوہ اس کا ہر مسئلہ خود بخود حل ہوجایا کرے گا۔

## قضائے حاجات۔۲

انسان کی ایسی حاجت جو کسی طرح پوری ہوتی نظر نہ آتی ہو اور اس کی وجہ سے بے حد پریشانی لاحق رہتی ہو تو اس کے حل کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے نئے چاند کی شب جمعہ کو بعد از عشاء تمام امور دنیاوی سے فارغ ہوکر کسی تنہائی والی محفوظ جگہ پر مصلہ بچھا کر نہایت توجگی سے اس عمل کو شروع کرے۔ عمل سے پہلے غسل کرے اور پاک صاف کپڑے پہن کر وضو کرکے مصلے پر کھڑے ہوکر دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد للہ کے بعد ۵ بار سورۂ اخلاص پڑھے، پھر سلام پھیرے اور اس کا ثواب حضور کریم ﷺ اور حضرت مخدوم جہانیاں جہاں گشت کی بارگاہ اقدس میں بطور ہدیہ پیش کرے۔ پھر قبلہ رخ دو زانو یا چار زانو



بیٹھ کر سر پر سے ٹوپی اتار دے اور اپنے سامنے رکھ لے اور اس کے بعد درود الصوفی ۱۰ بار پڑھے پھر ۵ بار سورۂ مزمل پڑھے ۱۰ بار درود الصوفی پڑھے، پھر سب سے پہلے دعا ترقی دین کرے اس کے بعد حضور قلب سے اپنی حاجت کی دعا کرے۔ بعد از دعا اسی جگہ مصلے پر سو رہے۔ اس طریقے سے ۱۱ یوم بلاناغہ یہ عمل کرے۔ ۱۱ یوم کے اندر اندر اس کی حاجت بفضلہ تعالیٰ پوری ہوگی۔ سردیوں میں سوتے وقت اوپر ہلکی رضائی لے سکتا ہے۔

## قضائے حاجت۔۲

جو کوئی کسی سخت مشکل میں گرفتار ہو اور اس مشکل سے چھٹکارا نظر نہ آتا ہو اور درماندہ و مضطرب رہتا ہو، اس کو چاہیئے کہ وہ نصف شب کو بیدار ہوکر باوضو حالت میں دو رکعت نماز نفل تحیۃ الوضو پڑھے اور پھر اول و آخر درود شریف الصوفی ۱۰، ۱۰ بار پڑھ کر ۵ مرتبہ سورۂ مزمل شریف پڑھے اور بعد میں اللہ کے حضور اپنی حاجت روائی کے لئے دست بدعا ہو۔ انشاء اللہ چند یوم میں مشکل آسان ہوجائے گی۔

## قضائے حاجت۔۲

جب کوئی سخت حاجت پیش آئے اور اس کے حل میں پیش رفت نہ ہوتی ہو تو ذیل کا عمل اس کے لئے مفید ہے۔

اس کے لئے صبح کی نماز کی سنت اور فرض کے درمیان قبلہ رخ دو زانوں بیٹھ کر سب سے پہلے ۱۰ بار درود الصوفی پڑھے، پھر ۵ بار سورۂ مزمل شریف کو پڑھے اور پھر ۱۰ مرتبہ درود الصوفی پڑھے۔ اس کے بعد باری تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ یہی عمل رات کو عشاء کی نماز کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان اس عمل کو اتنے دن تک جاری رکھے۔ جب تک اس کی حاجت پوری نہ ہوجائے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے چند یوم میں ہی حاجت پوری ہوجائے گی۔

## قضائے حاجت۔۲

میں مشغول ہوجائیں اور سارا دن اپنے آپ کو اپنے کاروبار میں مستغرق رکھے۔ اس طریق سے ۲۷ روز تک یہ عمل جاری رکھے۔ ۲۷ روز کے بعد روزانہ صبح کو بعد از نماز فجر سورۂ مزمل شریف کو ۱۲ بار پڑھ کر دعا مانگا کرے۔ کبھی ناغہ نہ کرے۔ ورنہ اس کی فتوحات رزق میں کمی ہوجائے گی۔ اس عمل کا نظارہ الٰہی خود ہوجائے گا۔ اور رزق میں بے پناہ اضافہ ہوگا۔

## فتوحات ظاہری و باطنی۔۷

یہ عمل بھی اس معاملے میں بے حد نافع اور مفید ہے۔ جو شخص اس عمل کی زکوۃ ایک بار ادا کرکے ہمیشہ اس کا ورد رکھے گا، اس کو وہ لطف حاصل ہوگا کہ بیان سے باہر ہے اور اس کو اس کا خود پتہ چل جائے گا۔

عمل مذکور کے لیے بدھ یا جمعرات عروج ماہ کا روزہ رکھے۔ بعد افطار روزہ کے غسل کرے اور پاک صاف سفید لباس پہن کر خوشبو لگائے۔ پھر عشاء کی نماز کے بعد مسجد یا حجرہ میں معتکف ہوکر بیٹھ جائے اور اس عمل کو ایک یا دس یا چالیس روز میں پورا کرے۔

اثنائے تلاوت میں پورے طور پر ترک جمالی و جلالی رکھے۔ بجز دال مونگ و نان گندم کے کچھ نہ کھائے۔ چمڑے کے ڈول کا پانی اپنے استعمال میں لائے اور جوں وغیرہ بھی نہ مارے۔ جب عمل پورا ہو، تو دوگانہ نفل ادا کرکے مصلے سے اٹھے اور ایک یا تین مساکین کو کم از کم تین بار کھانا بھی کھلائے اور خود بھی ان کے ہمراہ کھائے۔ بس اس سورہ کا عامل بن جائے گا۔ بعد میں اس کا ورد ہمیشہ بعد از نماز عشاء یا بعد از فجر اکتالیس بار کم از کم سات بار جاری رکھے۔ کبھی ناغہ نہ کرے۔ اگر کسی وجہ سے ناغہ ہوجائے تو قضا کرکے پڑھ لے۔ غرض اس کو ترک کسی بھی صورت نہ کرے۔ طریق عمل یہ ہے کہ بہ نیت اعتکاف و ادائے نصاب حجرہ یا مسجد میں داخل ہو۔ اول دو رکعت نماز نفل ادا کرے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ۸ بار سورۂ مزمل شریف پڑھے۔ بعد سلام پھیرنے کے دو زانو ہوکر اور لوبان جلاکر ۱۹ بار درود مدنی پڑھے۔

اس کے بعد یامنعم ۲۰ بار پڑھ کر سورہ شریف کو شروع کرے۔ جب لفظ تَرْتِيلًا پر پہنچے تو ۱۲ بار آیت وَمَنْ يَتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ سے قَدْرًا تک پڑھے۔ جب لفظ فَاتَّخِذْهُ وَكِيلًا پر پہنچے تو اکتالیس بار يَابَاسِطُ الرِّزْقِ مَنْ يَّشَاءُ بِغَيْرِ حِسَاب پڑھے۔ جب لفظ سَبِيلًا پر پہنچے تو ۱۸ بار آیت اَللّٰهُمَّ رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ سے خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ تک پڑھے۔ جب لفظ قَرْضًا حَسَنًا پر پہنچے تو اَلَا اِلَى اللّٰهِ نَصِيْرُ الْاُمُوْر ۲۷ بار پڑھ کر سورت مکمل کرے۔

پھر آیت اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْقَوِيُّ کو ۱۴ بار پڑھے۔ بس زکوۃ ادا ہوگئی۔ بعد میں اس طریقے کو ہمیشہ ورد میں رکھے۔

## فسق و فجور سے بچاؤ۔۳

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ ہر قسم کے فسق و فجور سے محفوظ رہے تو اس کے لیے ہر روز بعد نماز عصر قبلہ رخ برہنہ سر کھڑے ہوکر اول و آخر درود مدنی ۱۵ مرتبہ اور درمیان میں سورۂ مزمل شریف ۴ بار پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ بفضلہٖ تعالیٰ وہ حفاظت الٰہی میں رہے گا اور فسق و فجور سے ہمیشہ کے لیے بچا رہے گا۔

## فلاح دارین کا عمل۔۷

ہر قسم کے فلاح دارین اور خیر و برکت کے لیے یہ عمل بہت ہی مفید ہے۔ اس کے لیے نئے چاند میں چھ دن متواتر ہر قسم کے ترک حیوانات کرے اور روزہ کھجور سے ہی رکھے اور اسی سے ہی افطار کرے۔ پھر روزانہ پانی میں کھڑا ہوکر یا بیٹھ کر یا اگر پانی کا سامان نہ ہو، تو بغیر پانی کے کھڑا ہوکر اور اگر کھڑا ہونے سے بھی معذور ہے تو بیٹھ کر ایک دن یا چند روز میں سورۂ مزمل شریف کو ۱۰ بار تلاوت اس طرح کرے کہ شروع میں اور آخر میں درود مدنی ۱۹ بار پڑھے۔ اثنائے تلاوت میں کسی سے کوئی بات نہ کرے، جتنے دن میں عمل پورا کرے، اتنے دن کے لیے ہر قسم کے ترک حیوانات رکھے اور روزہ سے رہے اور پھر جب مذکورہ تعداد پوری ہوجائے تو اس کے بعد ایک

کر پہلے غسل کرے، اس کے بعد صاف پاک لباس پہن کر اسے عطر لگائے اور پھر قرآن شریف ہاتھ میں لے کر کسی صاحب مزار کے سرہانے جاکر کھڑا ہو پہلے ۱۰ بار درود الصوفی پڑھے، اس کے بعد ۵ بار سورۂ مزمل شریف پڑھے۔ لیکن ہر بار سورۂ شریف کو شروع کرنے سے پہلے بسم اللہ شریف لازماً پڑھے، اس کے بعد ۱۰ بار درود الصوفی پڑھ کر اپنی حاجت باری تعالیٰ کے حضور پیش کرے۔ سات روز تک متواتر یہ عمل جاری رکھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سات یوم کے اندر مطلوبہ حاجت پوری ہوجائے گی۔

## قضائے حاجت بسلسلۂ قادریہ۔۲

کسی بھی حاجت کے لیے ذیل کا قادریہ عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے بعد از غسل وضو کرکے دو رکعت نماز نفل بہ نیت نجات من الحاجت پڑھے۔ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ۵ بار سورۂ اخلاص پڑھے۔ سلام پھیرنے کے بعد اس کا ثواب روح فتوح حضور سرور کائنات ﷺ اور حضرت غوث الثقلین کو ہدیہ کرے، پھر ۷ بار کلمہ یاغوث الغنی کہہ کر گیارہ بار درود شریف غوثیہ پڑھے۔ اس کے بعد سورۂ مزمل شریف مع اعوذ باللہ اور بسم اللہ شریف پڑھے۔ جب ۴ بار سورۂ مزمل شریف پڑھ لے تو اس کے بعد اپنی حاجت کے لیے دعا کرے۔ اس طریق سے ۴ بار سورۂ مزمل شریف کو پڑھے۔ اس طرح اس عمل کو گیارہ روز تک بلاناغہ کرنے سے ایک چلہ ختم ہوگا۔ پھر گیارہ شخص باہم مل کر گیارہ دن کا چلہ اس مقصد اور حاجت کے لئے کریں۔ اس عمل کی بدولت وہ حاجت بفضلہٖ تعالیٰ پوری ہوجائے گی اور کئی لازوال نعمتیں بھی ذات باری تعالیٰ عنایت فرمادیں گے۔

## قضائے حاجت کا عمل۔۲

قضائے حاجت کے لیے ذیل کا عمل بھی بے حد مفید ہے۔ اس کے لئے دن رات میں ماسوائے زوال کے کوئی سا بھی وقت مقرر کرلیا جائے اور کسی پاک صاف



جگہ پر یا مسجد میں گوشۂ تنہائی میں بیٹھ کر پہلے ۱۰ بار درود الصوفی پڑھ کر ۵ بار آیت مبارکہ وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ پڑھے۔ اس کے بعد ۵ بار سورۂ مزمل شریف پڑھے اور آخر میں ۱۰ بار درود الصوفی پڑھ کر اپنی حاجت کے لیے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ۱۱ یوم کے بلاناغہ عمل سے وہ حاجت خواہ کیسی ہی کیوں نہ ہو، پوری ہوجائے گی۔

## قوت گویائی کے لیے۔۸

اگر کسی کی قوت گویائی ختم ہوگئی ہو یا کسی وجہ سے انتہائی کم ہوگئی ہو اور بولنے میں دقت کا سامنا ہوتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد موثر ہے۔

اس کے لیے ہر روز بعد نماز عشاء سورۂ مزمل شریف ۱۱ مرتبہ پھر اول و آخر درود پاک الصوفی ۱۶،۱۶ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلے اور اس کا پانی بنا کر پئے، انشاء اللہ ۸ دن کے عمل مسلسل سے قوت گویائی بحال ہوجائے گی اور گلے کی خرابی دور ہوجائے گی اور مکمل شفایابی حاصل ہوگی۔

## قید سے رہائی کا عمل۔۶

اگر کوئی مرد قید میں ہو اور رہائی ممکن نظر نہ آتی ہو تو ذیل کا عمل مجرب ہے۔

نئے چاند کی پہلی جمعرات کے دن بوقت فجر یہ عمل شروع کرے۔ فجر کی نماز کے بعد دو رکعت نماز نفل پڑھے۔ بعد از سلام پھیرنے کے پہلے ۱۴ بار درود الصوفی پڑھے۔

پھر ۹ بار سورۂ مزمل شریف پڑھے، اس کے بعد ۱۴ بار درود الصوفی پڑھے اور اللہ کے حضور، حضور قلب سے عاجزی و انکساری سے رہائی کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے رہائی کی سبیل پیدا ہوجائے گی۔

احتیاط یہ کرنا ضروری ہے کہ دوران عمل کسی سے کسی بھی قسم کی بات چیت نہ کرے۔

## "کاہلی نماز" دور کرنے کے واسطے۔۲

جو شخص باوجودیکہ عزم و ارادہ کے نماز پڑھنے میں کاہل اور سست الوجود ہو، اکثر نماز کا وقت گزرنے کے بعد قضا نماز پڑھتا ہو، اور اس بات کا خواہش مند ہو کہ وقت پر نماز ادا کرے اور کاہلی و سستی سے نجات مل جائے تو ذیل کا عمل نافع اور فائدہ مند ہے۔

ہر نماز کے بعد ۵ بار سورۂ مزمل شریف بمعہ اول آخر درود الصوفی ۱۰، ۱۰ بار پڑھ کر اللہ کے حضور دعا کرے، انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے مقصد حاصل ہوجائے گا اور سستی اور کاہلی کا وجود میں نام ونشان بھی نہ رہے گا۔

## کرخت شوہر کو مہربان کرنا۔۱

جس عورت کا شوہر انتہائی کرخت ہو، بات بات پر لڑتا جھگڑتا ہو اور ہر معاملے میں مداخلت کرتا ہو اور اس کی وجہ سے گھر کی فضا خراب رہتی ہو اور بچوں پر برا اثر پڑتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس کے لئے بعد از نماز فجر اول و آخر درود شریف ۱۳، ۱۳ مرتبہ سورۂ فاتحہ شریف ۸ بار، سورۂ مزمل شریف ۴ بار پڑھ کر کسی کھانے والی چیز پر دم کریں اور وہ اس کو کھلادیں۔ دوران ورد اپنے مقصد کا خیال رکھیں اور بعد از ورد سجدے میں گر کر دعا خاص طور پر اللہ کے حضور کریں۔ انشاء اللہ تین دن کے عمل سے کرخت شوہر مہربان اور نرم ہوجائے گا۔

## کشائش رزق۔۹

کشائش رزق کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس کے لئے ہر روز بعد نماز عشاء درود مدنی ۱۲ بار، پھر سورہ مزمل شریف ۱۲ بار اس طرح پڑھے کہ جب لفظ وَكِيلًا پر پہنچے تو ۵ بار آیت کریمہ حَسْبُنَا اللّٰهُ



وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھ کر سورت کو مکمل کرے، اس کے بعد درود مدنی ۱۲ مرتبہ پڑھے۔ روزانہ اس کی مداومت سے دن بدن رزق میں ترقی ہوتی جائے گی اور کسی بھی قسم کی پریشانی لاحق نہ رہے گی۔

## کشائش رزق کا عمل۔۹

کشائش رزق کے لیے ذیل کا عمل تاثیر کا حامل ہے اس عمل کو انتہائی خلوص نیت سے شروع کرنا چاہیے۔ انشاء اللہ العزیز چالیس یوم کے اندر اندر اس کے ثمرات سے استفادہ شروع ہوجائے گا۔ جن کی گنتی شمار سے باہر ہے۔

طریقہ عمل یہ ہے کہ کوئی ایک وقت ماسوائے وقت زوال مقرر کرلیں۔ اول و آخر درود شریف اکیس اکیس بار پڑھ کر پھر سورۂ مزمل شریف کو شروع کرے شروع کرتے وقت بسم اللہ شریف پڑھ کر تین بار يَاَيُّهَا الْمُزَمِّلُ رِزْنِی مُلْطَفِكِ الْغَيْرِش بِحُرْمَتِ حَضْرَتِ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ پڑھ کر سورہ شریف کو شروع کرے اور جب کلمہ فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا پر پہنچے تو ۵ بار حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھ کر بقیہ سورت مکمل کرے پھر دوسری بار سورت شروع کرے اور جب کلمہ فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا پر پہنچے تو تین بار شَابَتِ الْوَجُوْهُ لَلصِى الْقَيُّوْمُ وَقَدْ ضَابَ مِنْ حَمَلَ ظَلْمًا حٰمٓعٓسٓقٓ مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيَانِ بَيْنَاهُمَا بَرْزَنٌ لَا يَبْغِيَانِ پڑھ کر بقیہ سورت مکمل کرے پھر تیسری بار سورت شریف شروع کرے اور اسی کلمہ مذکورہ پر تین بار كِفَايَتِنَا حِمَايَتِنَا فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ پڑھ کر بقیہ سورت مکمل کرے اور اپنی حاجت وسعت رزق کے لیے مانگے۔

اسی طریقہ پر ۲۷ یوم بلاناغہ عمل مذکورہ جاری رکھے۔

## کند ذہنی کا علاج۔۶

جس طالب علم کو کند ذہنی کا سامنا ہو اس کی یادداشت بے انتہاء کمزور ہو اور اس وجہ سے وہ اپنا سبق یاد نہ رکھ سکتا ہو تو اس طالب علم کے لئے ذیل کا عمل بے حد

مفید ہے۔

اس کے لئے بعد از ہر نماز سورہ مزمل شریف کی آیت مبارکہ وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ وَتَبَتَّلْ اِلَيْهِ تَبْتِيْلًا ۱۷ مرتبہ اول و آخر درود الصوفی ۵، ۵ بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کیا کرے اور اسی آیت کو کسی سفید کاغذ پر باوضو حالت میں تین بار لکھ کر موم جامہ کرکے سیدھے بازو پر باندھے۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اس کی یادداشت بہت تیز ہوجائے گی اور کمزور ذہنی کا مرض جلد ہی ختم ہوجائے گا اور اس عمل کو کم از کم چالیس روز بلاناغہ کرے۔

## کھیل کے میدان میں کامیابی اور فتح۔۵

جو کوئی بھی یہ چاہے کہ کھیل کے میدان میں وہ کامیاب و کامران ہو تو اس کے لئے لازم ہے کہ ذیل کا عمل کرے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز فجر عاجزی و انکساری کے ساتھ ۸ مرتبہ سورۃ مزمل شریف اول و آخر درود پاک مدنی ۸ بار اور اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگ کر میدان میں جانے کی تیاری کرے۔ کھیل کے میدان میں جانے سے قبل ذیل کی دعا ۲۰ بار پڑھ کر آسمان کی طرف پھونک لگائے اور پھر کھیل کے میدان میں قدم رکھے۔ انشاء اللہ اس عمل سے اسے کھیل کر میدان میں فتح و کامرانی نصیب ہوگی۔ دعا یہ ہے۔

يَاقَاضِىَ الْحَاجَات يَاكَافِى الْمُهِمَّات يَارَافِعُ الدَّرجَات يَادَافِعُ الْبَلِيَات يَافَتِحُ الْاَبْوَابِ يَاشَافِى الْاَمْرَاض يَاحَلُّ الْمُشكِلَات يَامُسَبِّبَ الْاَسْبَاب يَامُجِيْبُ الدَّعوَات يَاَارْحَمُ الرَّحِمِيْن۔ آمین

## گم شدہ عزیز کی بازیافت کے لئے۔۷

اگر کسی کا کوئی عزیز یا بچہ کھو گیا ہو اور اس کے بارے میں کچھ علم نہ ہوتا ہو کہ وہ کس حال میں اور کہاں ہے تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد مفید رہتا ہے۔



اس کے لئے سورۃ مزمل شریف کی آیت مبارکہ کا ورد ۱۰۱ مرتبہ کرکے چاروں اطراف میں پھونک مارے اور ایک سفید کاغذ پر اس آیت مبارکہ کو زعفران و گلاب کے ساتھ بمعہ عبارت ذیل لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ گمشدہ جہاں کہیں بھی ہوگا، وہیں رک جائے گا اور پڑھنے والے کی طرف آنے کے لئے بے چین و بے قرار ہوگا اور جس طرح بھی ممکن ہوگا، وہ واپس آئے گا۔ اگر اسے کسی نے اغوا یا قید کیا ہوا ہے تو بھی جلد رہائی پاکر واپس آئے گا۔

عبارت اور آیت مبارکہ یہ ہے:

اِنَّ هٰذِهٖ تَذْكِرَةٌ فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ سَبِيْلًا يَااِلٰهِى بِحُرْمَتِهٖ ايں سُورَه مُزَّمِّل فلاں بن فلاں زُود تَر حَاضِر گَرْدَد۔

فلاں بن فلاں کی جگہ گمشدہ کا نام اور اس کی ماں کا نام لکھیں۔

## گناہوں کی بخشش کا عمل۔۴

جو کوئی اس بات کا خواہش مند ہو کہ اس سے سرزد لاتعداد گناہوں کی بخشش اللہ تعالیٰ فرمائیں تو ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

جمعرات کے روز بعد از نماز فجر ۷ بار سورۃ مزمل شریف پڑھ کر اپنے گناہوں کی بخشش اللہ تعالیٰ کے حضور مانگے۔ انشاء اللہ العزیز ذات باری تعالیٰ اپنی رحمت سے اسے گناہوں سے مکمل پاک فرمادیں گے۔

## لاعلاج مرض کا علاج۔۵

جو کسی ایسے مرض میں مبتلا ہو جس کا بظاہر کوئی علاج نہ ہو ڈاکٹر اور حکیم و اطباء جواب دے چکے ہوں اور کوئی موہوم امید باقی نہ ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد موثر ہے۔ اس سے ماسوائے موت کے علاج مرض بخوبی ہوکر مکمل شفایابی مریض کو حاصل ہوجائے گی۔ لیکن ذرا تحمل مزاجی سے کام کرنا پڑے گا۔

اس کے لئے باوضو حالت میں عرق گلاب و زعفران سے چینی کی پلیٹ پر

سورہ مزمل بمعہ بسم اللہ لکھ کر پانی سے دھولیں اور اس پر ۸ مرتبہ سورہ مزمل شریف پڑھ کر دم کرلیں اور یہ پانی روزانہ وقفے وقفے سے مریض کو پلائیں اس کے علاوہ ایک سفید کاغذ پر سورہ مزمل شریف زعفران وگلاب سے لکھ کر اسے خوشبو لگا کر اوپر ۸ بار سورہ مزمل شریف بمعہ اول و آخر درود مدنی ۱۷، ۱۷ بار پڑھ کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں پہنادیں۔ انشاء اللہ اس روز کے عمل سے مریض کے مرض میں کمی ہونا شروع ہوجائے گی اور بہت جلد وہ مکمل صحت یاب ہوجائے گا۔ مکمل صحت یابی کے بعد حسب توفیق نیاز منگواکر پرفتوح حضور رسول کریم ﷺ دے کر بچوں میں تقسیم کردیں۔

## لڑکی کی شادی کے لیے۔۹

جس لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو، یا بار بار منگنی ہوکر ٹوٹ جاتی ہو، تو ایسے میں ذیل کا عمل نہایت نافع ہے۔

جمعہ کے دن بعد نماز جمعہ دو رکعت نماز نفل بہ نیت شادی لڑکی کی پڑھے، پھر سجدے میں جاکر ۱۲ بار سورہ مزمل شریف پڑھ کر دعا اللہ کے حضور کرے۔ چند جمعہ اس عمل سے انشاء اللہ لڑکی کی شادی حسب منشا ہوجائے گی۔

## لقوہ کا علاج۔٦

اگر کسی کو لقوہ کا مرض ہوگیا ہو اور اس کے علاج معالجے کے باوجود بھی آرام نہ آتا ہو اور اس کے چہرے کی شکل بدستور بگڑی رہے تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس کے لیے لازم ہے کہ باوضو حالت میں، سرسوں، تلوں یا روغن زیتون کو لے کر اس پر سورۂ مزمل شریف ۹ مرتبہ، سورہ یٰسین ۷ مرتبہ اور سورہ جمعہ ۸ مرتبہ اور درود پاک الصوفی ۱۴ مرتبہ اول و آخر پڑھے اور اس کے تیل یا روغن کو دم کرلے اور پھر اس سے قدرے تیل لے کر متاثرہ جسم پر آہستہ آہستہ مالش کریں اور ساتھ ساتھ درود شفاء بھی پڑھ کر دم کرتے رہیں۔ اس سے مریض کو افاقہ ہوجائے گا۔ چند دنوں کے عمل سے مریض شفایاب ہوجائے گا اور اسے مرض سے مکمل نجات مل جائے گی۔

## مال اسباب کی حفاظت۔۳

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کا مال و اسباب ہر وقت وجلد سے محفوظ رہے تو ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس کے لیے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ٦ بار سورۂ مزمل شریف پڑھ کر اپنے مال و اسباب کے چاروں اور دم کرے اور ٦ بار سورہ مزمل شریف سفید کاغذ پر لکھ کر مال و اسباب میں رکھ دے۔ اس کی برکت سے مال و اسباب ہر قسم کی آفت و بلا، چوری چکاری سے محفوظ رہے گا۔

## محبت الٰہی کا حصول۔۱

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ اسے محبت الٰہی حاصل ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد تاثیر کا حامل ہے۔

اس کے لیے ہر روز صبح صادق کے وقت باوضو حالت میں قبلہ رخ کھڑے ہوکر اول و آخر درود مدنی ۱۳، ۱۳ بار اور ۴ بار سورۂ مزمل شریف پڑھا کرے اور اس کے بعد اللہ کے حضور التجا برائے محبت الٰہی کرے، انشاء اللہ بشرط اخلاص وخلوص نیت کے محبت الٰہی چند یوم کے عمل سے ہی پیدا ہونی شروع ہوجائے گی اور عامل کے طور و اطوار بدلتے جائیں گے اور مکمل نیک اطوار ہوجائے گا۔

## محبت مابین خاوند و بیوی پیدا کرنے کے لیے۔۱

جس گھر میں میاں بیوی کے درمیان ناچاقی رہتی ہو، بات بات پر جھگڑا اور دنگا فساد ہوتا ہو، گھر کا سکون چین غارت ہوتا ہو اور پیار و الفت کی کوئی راہ سجھائی نہ دیتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

جمعہ کے روز بعد از نماز جمعہ کسی میوہ یا شیرینی پر سورۂ مزمل شریف ۴ بار بمعہ اول و آخر درود مدنی ۱۳، ۱۳ بار پڑھ کر دم کریں اور میاں بیوی کو کھلادیں۔ انشاء اللہ

عمل کی بدولت ان کے درمیان محبت و الفت پیدا ہوجائے گی۔ دنگا فساد ختم ہوجائے گا گھر میں امن، چین، سکون پیدا ہوجائے گا۔

## مخلوق کی نظر سے غائب ہونے کا عمل۔۷ Imp

اگر کسی کی یہ خواہش ہو کہ وہ بوقت مشکل یا معیت حاضرین کی نظر سے غائب ہوجایا کرے تو اس کے لیے لازم ہے کہ وہ گیدڑ کے پاؤں کے ناخن لے اور ان پر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سورہ مزمل شریف ۱۰ بار اول و آخر درود مدنی ۱۹، ۱۹ بار پڑھ کر ان پر دم کرے اور بوقت ضرورت ان کو جیب سے نکال کر اپنی ٹوپی میں رکھے مخلوق کی نظر سے غائب ہوجائے گا اور جب تک ان کو ٹوپی سے نکال کر جیب میں نہیں رکھے گا۔ بدستور نظر مخلوق سے غائب رہے گا۔ واللہ اعلم

## مسان کے دفعیہ کے لیے۔۵

جس عورت کو مسان کھلا دیئے گئے ہوں اور اس کا حمل ساقط ہوجاتا ہو۔ تو ایسی حالت میں نیلے رنگ کے اکتالیس دھاگے لے کر ان کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک اکتالیس مرتبہ سورۂ مزمل شریف پڑھ کر دم کرکے اکتالیس گرہیں لگائیں۔ ہر گرہ پر سورۂ مزمل ایک بار پڑھنا ہے۔ اول و آخر درود مدنی ۸ بار پڑھنا لازمی ہے۔ اس گنڈے کو تیار کرکے عورت کی کمر سے باندھ دیں۔ جب درد زہ شروع ہو، اس وقت یہ گنڈہ کھول کر رکھ لیں اور بچے کی ولادت پر وہ گنڈہ بچے کے گلے میں ڈال لیں اور حضور رسول کریم ﷺ و پیران پیر کی نیاز کی فاتحہ دلائے۔ بچہ اور وہ عورت مسان سے ہمیشہ کے لیے محفوظ و مامون رہیں گے۔

## مشکل کشائی کا عمل۔۹

کیسی ہی سخت مشکل کیوں نہ درپیش ہو جو حل نہ ہوتی ہو اور ہر دنیاوی تدبیر ناکام ہوگئی ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے

چاند کے پہلے جمعہ کی شب عشاء کے بعد ۱۱ مرتبہ سورۂ مزمل شریف اول و آخر درود مدنی ۲۱، ۲۱ بار پڑھے۔ اس کے بعد اس کا ثواب حضور رسول کریم ﷺ کی بارگاہ میں تحفتہً ہدیتاً پیش کرے۔ اس کے بعد دو رکعت نماز نفل بہ نیت حل مشکل اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ۳ مرتبہ سورہ مزمل شریف پڑھے۔ پھر سلام پھیر کر اپنے مقصد کے لیے بارگاہ خداوندی میں عاجزی و انکساری سے دعا مانگے۔ سات جمعہ کی شب تک اس عمل کو بلاناغہ کرنے سے انشاء اللہ کیسی ہی مشکل کیوں نہ ہو، وہ حل ہوجائے گی اور اس سے چھٹکارا حاصل ہوجائے گا۔

## مطلوب کو حاضر کرنے کا عمل۔۲

اگر کوئی یہ چاہے کہ وہ اپنے مطلوب کو فوری حاضر کرے اور وہ اس کا حکم بجالائے تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس کے لیے ضروری ہے کہ سب سے پہلے سورۂ مزمل شریف کی زکوٰۃ کسی طریقے سے ادا کرے۔ اس کے بعد ضرورت کے وقت ایک ایسی جگہ کا انتخاب کرے کہ جہاں تلاوت کرنے کی آواز نہ آئے۔ اس کے لیے تین پتلی لکڑیاں لے، جن میں سے ایک لکڑی انجیر کی اور دوسری شیریں انار کی اور تیسری شیریں شہتوت کی ایک سائز کی ہوں اور پھر ان کو باہم باندھ کر ایک تپائی کی شکل دے۔ تپائی کی شکل میں اس کو تیار کرکے اس کے اوپر کوری مٹی کا ایک چراغ لاکر رکھیں اور اس میں سرسوں کا تیل ڈال دیں اور پھر مطلوب کے پہنے کپڑے کی بتی بنا کر اس میں ڈال کر روشن کرے اور چراغ کا منہ مطلوب کے گھر کی طرف کرے، پھر ایک سوزن آہنی اور ۱۲ کالی مرچ لے کر چراغ کے روبرو بیٹھ جائے اور ایک مرچ سوئی سے چھید کر اس پر مطلوب کا تصور کرکے ایک بار سورۂ مزمل شریف پڑھ کر دم کرے۔ اس طرح تمام مرچوں پر عمل کرکے اس چراغ کی لو میں جلائے۔ تین روز تک یہ عمل کرے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے تین دن کے اندر اندر مطلوب حاضر ہوگا اور ہر حکم بجالائے گا۔

## مطلوب کے دل میں محبت جاگزیں کرنا۔۱

جس کسی کو کسی سے سچی محبت ہو لیکن اس کا مطلوب اس سے الفت و پیار نہ کرتا ہو اور نہ ہی اس سے التفات برتتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد نافع اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سورۂ مزمل شریف کا ورد اس طرح شروع کرے کہ جب آیت رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ سے وَكِيلًا تک پڑھ لے تو پھر آیت حَسْبُنَا اللهُ وَنِعْمَ الْوَكِيلُ کی تکرار ۶ مرتبہ کرے اور جب اَسْتَغْفِرُاللهَ سے غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ تک پہنچے تو اس آیت کی ۱۳ مرتبہ تکرار کرے۔ اس کے بعد بقیہ سورۂ مبارکہ ختم کرے۔

اس طریق سے سورۂ مزمل شریف تین بار پڑھ کر اول و آخر درود شریف مدنی ۱۳، ۱۳ مرتبہ اور درمیان میں یہ دعا گیارہ مرتبہ پڑھے اور اس دوران اپنا مقصد پیش نظر رکھے۔ دعا پڑھنے کے بعد سجدے میں جاکر گڑگڑا کر اللہ کے حضور اپنے مقصد اور سچی لگن کے لیے دعا مانگے۔ انشاء اللہ اس کی دعا ضرور قبول ہوگی اور اس کا مقصد حل ہوجائے گا۔ یہ عمل ۱۲ روز مسلسل بلاناغہ کرنا ہے۔

دعا یہ ہے:

یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ قَلِّبْ قَلْبَهٗ اِلٰی لِعَيْنِی فلاں بن فلاں مِنْ رَحْمَتِكَ فَضْلِكَ

(فلاں بن فلاں کی جگہ مطلوب کا نام پھر اس کی والدہ کے نام کو پڑھے)

## مفرور کی واپسی کا عمل۔۲

اگر کوئی کسی کی شے لے کر مفرور ہوگیا ہو اور اس کا کچھ پتہ نہ چلتا ہو کہ وہ اس وقت کہاں ہے تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے چالیس دانے سیاہ مرچ کے لے کر ہر ایک مرچ پر سورۂ مزمل شریف باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ایک مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ پڑھتے وقت



اس مفرور کا نام اور اس کی ماں کا نام بھی ہر بار لے کر اس پر پھونک مارے۔ تمام مرچوں کو دم کرنے کے بعد اس مفرور اور اس کی ماں کا نام لے کر جلتی آگ میں ڈال دے۔ اس عمل سے بھاگا ہوا شخص جہاں کہیں بھی ہوگا، بے قرار ہوکر واپس بھاگا ہوا آئے گا۔ اور اسے اس وقت تک چین نہیں آئے گا جب تک وہ اس جگہ واپس نہ آجائے اور اس بے چینی کو ختم کرنے کے لیے وہ فوری طور پر حاضر ہوگا۔

## مقدمہ میں کامیابی۔۳

جو کوئی کسی ناجائز مقدمہ میں پھنسا ہوا ہو اور اس سے چھٹکارے کی کوئی صورت نظر نہ آئے تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے ہر روز بعد از نماز عشاء اول و آخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ بار پڑھے۔ پھر سورۂ مزمل شریف ۶ بار اور دعائے جمیلہ ۶ بار پڑھ کر سجدے میں ۶ بار یہ دعا مانگے۔ اے اللہ! میں لاچار ہوں اس سورۂ مبارکہ اور دعائے جمیلہ کی برکت سے میری مدد فرما۔ انشاء اللہ گیارہ روز کے عمل سے کوئی نہ کوئی سبیل اس مقدمہ سے چھٹکارے کی نکل آئے گی۔ زیادہ سے زیادہ ۲۱ یوم کے عمل سے مکمل نجات حاصل ہوگی۔

## مقدمہ میں کامیابی کے لیے۔۳

اگر کوئی جھوٹے مقدمے میں پھنس گیا ہو اور اس سے نکلنے کی کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس کے لیے نماز تہجد کی پابندی اختیار کرے اور اس کے بعد کھلے آسمان تلے برہنہ سر بیٹھے اور قبلہ رخ ۶ مرتبہ سورۂ مزمل شریف پڑھے اور دوران تلاوت اپنا مقصد پیش نظر رکھے پھر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے، ۲۱ یوم تک بلاناغہ عمل کرنے سے بفضلہ تعالیٰ اس جھوٹے مقدمے سے نجات مل جائے گی اور عدالت سے باعزت بری ہوجائے گا۔

## ملازمت کے لیے۔۵

جو شخص جگہ جگہ ملازمت حاصل کرنے کی کوشش میں ناکام ہو چکا ہو اسے اس کے حسب منشاء ملازمت حاصل کرنے کے لیے ذیل کا عمل کرنا چاہیے۔

نئے چاند کی پیر یا جمعرات کو فجر کے وقت اس عمل کو پہلے ۱۷ بار درود مدنی پڑھ کر شروع کرے، پھر ۸ مرتبہ سورۂ مزمل شریف اور پھر ۱۷ بار درود مدنی پڑھے اور پھر ذیل کی دعا ۸ بار پڑھ کر اللہ کے حضور اپنی حاجت روائی کے لیے دعا مانگے۔

سورۂ مزمل شریف کی تلاوت کے دوران لفظ تَرْتِيْلًا کے بعد ۱۰ مرتبہ وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ سے لے کر قَدْرًا تک آیت مبارکہ پڑھے۔ دعا یہ ہے:

يَامُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ يَامُفَتِّحُ فَتِّحْ يَاسَهِّلُ سَهِّلْ يَامُيَسِّرُ لَيَسِّرْ

يَاسَخِّرْ يَامُتَمِّمُ يَاتَمِيْمُ۔

یہ عمل بلاناغہ سات سے گیارہ روز تک کرنے سے مقصد حاصل ہوجاتا ہے۔

## منسوخی تبادلہ۔۱

جس کسی کا تبادلہ ہوگیا ہو اور وہ واپس اسی جگہ پر آنا چاہتا ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔ اس کے لیے بعد از ہر نماز اول و آخر درود مدنی ۱۳، ۱۳ مرتبہ سورۂ مزمل شریف ۴ مرتبہ اور ۱۱ مرتبہ یَااَللّٰهُ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ پڑھ کر سجدے میں جاکر دعا مانگے۔ انشاء اللہ ۲۸ یوم کے عمل سے تبادلہ منسوخ ہوجائے گا۔ اور خواہش بفضل باری تعالیٰ پوری ہوجائے گی۔

## مہم جوئی۔۳

اگر کسی کو کسی بھی قسم کی سخت مہم درپیش ہو اور اس میں کامیابی و کامرانی کا خواہش مند ہو تو اس مقصد کے لیے ذیل کا عمل بے حد نافع اور مفید ہے۔

سورۂ مزمل شریف باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر شروع کرے اور آیت رَبُّ الْمَشْرِقِ تا وَكِيْلًا تک پڑھنے کے بعد حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ۸ مرتبہ پڑھے۔ پھر آیت اَسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ تا غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ تک کی ۱۵ بار تکرار کرے، پھر بقیہ سورۂ مزمل شریف مکمل کرے۔

اس طرح سورۂ مزمل شریف کو ۶ بار پڑھ کر یَامُغْنِیُ یَامُعْطِی کا ۳۲ بار ورد کرے۔ اول و آخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ بار پڑھے اور پھر سجدہ میں جاکر اپنی مہم کی کامیابی کے لیے بارگاہ الٰہی میں دعا کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے مطلوبہ مہم میں فتح و کامرانی ملے گی۔ یہ عمل بعد از نماز عشاء سات روز تک بلاناغہ مسلسل کرے۔

## میاں بیوی میں صلح وصفائی کے لیے۔۱

اگر کسی گھر میں میاں بیوی کے درمیان شدید ناچاقی ہوجائے یا ان کے درمیان بلاوجہ ہر وقت بات بات پر جھگڑا ہوتا رہے تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس کے لیے صبح صادق کے وقت باوضو حالت میں صندل کی اصلی لکڑی کے ٹکڑے پر ۴ مرتبہ سورۂ مزمل شریف پڑھے اور دم کرتے وقت یہ کہے الحب فلاں بن فلاں علی حسب فلاں بن فلاں (اس جگہ میاں بیوی اور ان کی ماؤں کا نام لے کر) پڑھے۔ اس دم کی ہوئی لکڑی کو کسی ایسی دیوار پر اونچی جگہ ٹھونک دیں کہ اس پر سورج کی روشنی خوب اچھی طرح پہنچے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت ان کے درمیان بے مثال محبت پیدا ہوجائے گی اور وہ ایک دوسرے کے بغیر رہ نہ سکیں گے اور گھر میں سکون وچین کی فضا پیدا ہوجائے گی۔

## میاں بیوی میں محبت پیدا کرنا۔۱

جس مرد اور عورت کے درمیان ہر وقت گھر میں کلکل رہتی ہو، اور وہ ایک دوسرے سے نفرت کرتے ہوں، بات بات پر جھگڑتے ہوں تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل کریں۔

پہلے سورۂ مزمل شریف کی زکوٰۃ ادا کریں۔ اس کے بعد تھوڑی سی شیرینی لے کر اس پر سورۂ مزمل شریف ۴ بار معہ حب خاوند اور اس کی ماں کا نام علی الحب بیوی اور اس کی ماں کا نام پڑھ کر دم کریں۔ اور ان کو علیحدہ علیحدہ کسی طریق سے کھلا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ان کے درمیان بے پناہ محبت پیدا ہوجائے گی۔ نفرت بالکل ختم ہوجائے گی اور روز روز کا جھگڑا بالکل ختم ہوجائے گا۔ اور آسائش اور اطمینان قلب حاصل ہوگا۔

## نافرمان اولاد کے لیے۔۷

جس کسی کی اولاد نافرمان ہو اور کہنا نہ مانتی ہو اور آپس میں لڑتی جھگڑتی ہو اور اس کی وجہ سے والدین ہر وقت پریشان حال رہتے ہوں اور ان کی اولاد پر ان کی کوئی نصیحت یا بات اثر نہ کرتی ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے اول و آخر درود پاک مدنی ۱۹، ۱۹ مرتبہ اور درمیان میں سورۂ مزمل شریف ۱۰ مرتبہ پڑھ کر ان بچوں کا تصور کرکے دم کریں۔ بچوں کو اکٹھا کرنا لازمی نہیں ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ کے حضور ان کے لیے راہ ہدایت کی دعا مانگے۔ اگر ممکن ہو تو ساتھ ہی پانی دم کرکے ان کو کسی نہ کسی طریقے سے پلادیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ۲۵ یوم کے عمل سے وہی نافرمان اولاد ہمیشہ کے لیے تابع فرمان ہوجائے گی اور ان کے درمیان لڑائی جھگڑا بھی ختم ہوجائے گا اور والدین سدا سکھی رہیں گے۔

## نافرمان بیوی کو تابعدار کرنا۔۲

اگر کسی کی بیوی نافرمان ہو اور کہنا سننے سے باہر ہو، سمجھانے بجھانے سے بھی اپنی نافرمانی سے باز نہ آتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے بروز جمعہ بعد از نماز جمعہ اول و آخر درود الصوفی ۱۰، ۱۰ مرتبہ۔ سورۂ جمعہ ۴ مرتبہ اور سورۂ مزمل شریف ۵ بار پڑھ کر پانی یا دودھ یا مٹھائی پر دم کریں اور اسے بیوی کو کھلادیں یا پلادیں۔ انشاء اللہ ۱۱ یوم تک بلاناغہ عمل کرنے سے بیوی مکمل تابع فرمان ہوجائے گی اور پھر کبھی بھی نافرمانی بفضل باری تعالیٰ نہیں کرے گی۔



## نافرمان کے لیے۔۱

جو بچہ یا ملازم نافرمان ہو اور کہنا نہ مانتا ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس کے لیے رات کو بوقت تہجد اٹھ کر بعد از نماز تہجد اول و آخر درود مدنی ۱۳، ۱۳ مرتبہ سورۂ مزمل شریف ۴ بار اور ۴۳ مرتبہ یاودود یاعزیز پڑھ کر مٹھائی پر دم کرکے مطلوب کو کھلائیں۔ انشاء اللہ ۱۰ یوم کے عمل سے نافرمان مطیع و مسخر ہوجائے گا اور ہر بات بلاچوں وچرا مانے گا۔

## نامردی کا علاج۔۸

جو کوئی شخص نامردی کا شکار ہوگیا ہو، خواہ اس کی وجوہات کچھ بھی ہوں اور قوت باہ پتلی اور کمزور ہوگئی ہو اور عورت کے سامنے اسے شرمساری کا سامنا کرنا پڑتا ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے ہر روز بعد از نماز عشاء تازہ وضو کرکے ۱۸ مرتبہ آیت مبارکہ اِنَّ لَکَ فِی النَّھَارِ سَبۡحًا طَوِیۡلًا پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے پھر اول و آخر درود الصوفی ۱۶، ۱۶ بار بھی پڑھ کر دم کرے اور اسی پڑھائی کا پانی بھی بناکر تھوڑا تھوڑا چوبیس گھنٹوں میں استعمال کرے، ۱۷ یوم تک یہ عمل بلاناغہ جاری رکھے۔ انشاء اللہ قوت باہ بھی قوی اور عجب تاثیر والی ہوجائے گی اور اس کی وجہ سے شرمساری سے نجات مل جائے گی۔

## نظر بد سے بچاؤ۔۴

اگر کوئی بچہ نظر بد کا شکار ہوگیا ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔ اس کے لیے بعد از نماز مغرب ۵ مرتبہ، سورۂ مزمل شریف بمعہ اول و آخر درود الصوفی ۳،۳ بار پڑھ کر ۱۳ روز تک بچے کو دم کریں، انشاء اللہ بچہ نظر بند سے ہمیشہ کے لیے محفوظ و مامون ہوجائے گا اور پہلے سے ہوا اثر بھی بالکل ختم ہوجائے گا۔

## نظر بد کے لیے۔۴

اگر کسی بچے کو نظر لگ گئی ہو اور اس کی بیماری اور تکلیف رفع نہ ہوتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل نافع اور مفید ہے۔

باوضو حالت میں ۷ مرتبہ سورۃ مزمل شریف بمعہ اول و آخر تین تین مرتبہ درود الصوفی پڑھ کر بچے کو دم کریں، انشاء اللہ العزیز بچہ سات یوم کے عمل میں ہمیشہ کے لیے اس عمل کی بدولت نظر بد سے محفوظ ہوجائے گا۔

## نماز برائے حصول روزگار۔۱

جو کوئی رزق کے ہاتھوں پریشان ہو، یا حسب منشاء کام کی تلاش میں ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔ اس کی بدولت بہت جلد روزگار حسب منشاء مل جائے گا اور رزق کی پریشانی ختم ہوجائے گی۔

ہر روز بعد نماز مغرب دو رکعت نماز نفل بہ نیت حصول روزگار اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ لَهٗ يَجْعَلْ مَخْرَجاً وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ ۳ بار اور دوسری رکعت میں بعد از سورۂ فاتحہ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْراً ۳ بار پڑھے اور بعد سلام پھیرنے کے سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ ۱۱ بار پڑھ کر پھر درود مدنی ۱۳ بار پڑھے اور سجدے میں جا کر اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۱۳ بار کر اللہ کے حضور دعا الحاح وزاری کے ساتھ مانگے۔ اس عمل کو روزگار ملنے تک برابر کرتا رہے۔

## نومولود کی زندگی کے لیے۔۹

اگر کسی کے ہاں بچے کی ولادت مردہ حالت میں ہوتی ہو یا ولادت کے کچھ عرصہ کے بعد بچہ فوت ہوجاتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس کے



لیے چھالیہ لے کر اس پر ۱۲ مرتبہ سورۂ مزمل شریف بمعہ بسم اللہ شریف پڑھ کر دم کریں اور چھالیہ کو کسی پاک سفید کپڑے کی پٹی میں رکھ کر نومولود کے بازو پر باندھ دیں یا اس کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے بچہ محفوظ رہے گا۔ اور طویل زندگی پائے گا۔

## واسطے بربادی دشمن۔۱ Imp

جو کوئی اپنے دشمنوں کے ظلم وستم سے تنگ آگیا ہو اور نجات کی کوئی راہ نظر نہ آتی ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔ لیکن ناجائز نہ کرے۔ وگرنہ خود ذمہ دار ہوگا۔ چالیس یوم تک بلاناغہ مقررہ وقت کے ساتھ قبرستان میں دو پرانی قبروں کے درمیان بیٹھ کر سر برہنہ ۴ بار سورۂ مزمل اس نیت و ارادہ کے ساتھ پڑھے کہ میرا دشمن تباہ ہوجائے تو اس عمل کی بدولت دشمن مکمل تباہی سے دو چار ہوجائیں گے۔ اور اس کا پیچھا ہمیشہ کے لیے چھوڑ دیں گے۔

## واسطے جدائی کے۔۱

اگر کسی کے درمیان جدائی مقصود ہو تو کسی میٹھی شے پر سورۂ مزمل شریف ۱۳ بار پڑھ کر اپنے مقصود کی خاطر ان کے نام اور ان کی ماؤں کے نام لے کر دم کرے اور اس مٹھائی کو ان دونوں کو کھلادیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ان کے مابین جدائی ہوجائے گی۔

## واسطے حاجت۔۹

حاجت براری کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔ اس کے لیے بروز منگل بعد از نماز فجر اول و آخر درود مدنی ۱۲، ۱۲ بار اور سورۂ مزمل شریف ۱۲ بار پڑھ کر اپنی حاجت اللہ تعالیٰ سے مانگے، انکساری و عاجزی کے ساتھ کیا گیا یہ عمل رائیگاں نہ جائے گا اور چند یوم میں مطلوبہ حاجت پوری ہوجائے گی۔ یہ عمل تا حصول حاجت روزانہ جاری رکھا جائے۔

## واسطے حاضری موکل ہفت کواکب۔۷

جو عامل موکل ہفت کواکب کو فرمانبردار بنانے کا خواہشمند ہو۔ وہ ذیل کا عمل اختیار کرے۔

منگل کی شب سے عمل شروع کرے۔ اول و آخر درود شریف مدنی ۱۹، ۱۹ بار پڑھے۔ اور درمیان میں ۱۰ بار سورۂ مزمل شریف باتصور موکل ہفت کواکب پڑھے۔ ۲۵ روز کے عمل میں موکل ہفت کواکب حاضر ہوں گے اور تابعداری کریں گے۔

## واسطے دشمن کے۔۱

دشمن سے بدلہ لینے کے لیے ذیل کا عمل تریاق کا اثر رکھتا ہے۔ لیکن ناجائز کام کی صورت میں مستوجب عذاب الٰہی ہوگا۔

کسی پرانی قبر سے ایک مٹھی خاک لائے اور اس پر ۳ بار سورۂ مزمل بہ تصور دشمن پڑھ کر دم کریں اور اس خاک کو دشمن کے گھر میں ڈال دے۔ بفضلہٖ اس کا سارا گھر تباہ و برباد ہوجائے گا۔

## واسطے سحر و جادو۔۵

جس کسی پر سحر یا جادو کا اثر ہو تو اس کے اثر کو زائل کرنے کے لیے ذیل کا عمل نافع ہے۔

نئے چاند کی پہلی اتوار کو طلوع آفتاب کے بعد باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر کسی سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے سورۂ مزمل لکھے اور اس کو پانی کی بوتل میں ڈال لیں اور اس پانی کو مریض کو دن میں کم از کم تین مرتبہ پلائیں۔ انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے جادو یا سحر کا اثر دم توڑ دے گا اور مریض ہمیشہ کے لیے صحت یاب ہوجائے گا۔

## واسطے عداوت۔۱

اگر دو فریقوں کے درمیان عداوت ڈالنی ہو جو حد سے زیادہ تنگ کرتے



ہوں تو ایسی صورت میں ذیل کا عمل کرنا چاہیے، لیکن ناجائز عمل کرنے سے مستوجب عذاب خداوندی کا ذمہ دار خود ہوگا۔

اس کے لیے دو روٹی یا پراٹھے لے کر ان پر سورۂ مزمل شریف زعفران و گلاب سے لکھ کر درمیان میں دونوں فریقوں کا نام مع ان کی ماؤں کا نام لکھے۔ بعدہ اس روٹی کو سیاہ کتے کو کھلادیں۔ قیامت تک ان کے درمیان عداوت و دشمنی رہے گی اور صلح نہیں ہوگی۔

## واسطے فتوحات ظاہری و باطنی۔۷

یہ عمل انتہائی سخت عمل ہے اور اس کو وہی عامل کرے جو بے انتہاء دل گردے والا ہو اور کسی صاحب نظر باکمال بزرگ کی زیرنگرانی بصد احتیاط کرے۔ کیونکہ دوران عمل اس کے موکل عامل کو بہت زیادہ ڈراتے دھمکاتے ہیں۔ اس لیے جو ڈر و خوف رکھتا ہو، اس کے لیے یہی بہتر ہے کہ وہ اس عمل سے باز رہے۔ اس کے تین چلے ہیں۔ تین چلوں کے بعد اس کا ورد ہمیشہ رکھنے سے انشاء اللہ ضروری فتوحات حاصل ہوتی ہیں۔ وہ فتوحات جو کسی دوسرے چلے سے حاصل نہیں ہوتیں۔ مگر ان چلوں کے لیے ترک حیوانات جمالی و جلالی ہر قسم کرنا انتہائی ضروری ہے۔

طریق عمل یہ ہے کہ اول ۱۰ بار درود شریف اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ بَعَدَدِ الْمُزَّمِّلِ وَالْخَصَائِصِ بَعَدَدِہٖ یَاحَنَّانُ اَنْتَ الَّذِیْ وَسِعْتَ کُلَّ شَیْءٍ رَّحْمَۃً وَّعِلْمًا یَاحَنَّانُ پڑھ ۱۰ بار سورۂ مزمل شریف پڑھ کر ۸ بار یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ اِنْ تُسَخِّرَ فِیْ خُدَّامَ ھٰذِہِ السُّوْرَۃِ الشَّرِیْفَۃِ بِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔ پھر آخر میں درود مذکور ۱۰ بار پڑھ کر عمل کو مکمل کرے۔ ایک چلہ تک اس طریق سے عمل پڑھتا رہے۔ جب دوسرا چلہ شروع ہو تو صرف سورۂ مزمل شریف کو ۱۰ بار پڑھے۔ باقی ورد اسی طرح کرے۔ تیسرے چلہ میں سورۂ مزمل شریف ۱۰ بار روز پڑھے۔ بقیہ ورد اسی طرح کرے۔ جب

تینوں چلوں سے فارغ ہوجائے تو ہمیشہ اپنی ہمت و طاقت کے موافق ۱۰ بار روزانہ پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ بے تحاشا فتوحات غیبی حاصل ہوں گی اور ہوتی رہیں گی۔

## واسطے محبت کے۔۱

جس کو کسی کی محبت حاصل کرنا درکار ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل کرنے سے مقصد حاصل ہوجائے گا۔ کسی پھول یا عطر کی شیشی پر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ۴ مرتبہ سورۂ مزمل شریف بمعہ اول و آخر درود مدنی ۴، ۴ بار پڑھ کر دم کرے اور پھر اس پھول یا عطر کو مطلوب کو سنگھائے۔ بفضلہٖ وہ فریفتہ ہوجائے گا۔

## واسطے مسخر کرنے موکل آفتاب و ماہتاب۔۷

اگر کوئی عامل آفتاب و ماہتاب کے مؤکل قابو میں کرنا چاہتا ہو تو ذیل کا عمل اختیار کرنے سے مؤکل آفتاب و ماہتاب مسخر ہوجائیں گے۔

اس کے لیے بدھ کی رات کو سورۂ مزمل شریف ۱۰ بار ایک ہی نشست میں تخلیہ میں بیٹھ کر پڑھے اور کسی سے گفتگو بالکل نہ کرے۔ یہ اس عمل ۲۵ روز بلاناغہ کرنے سے اپنے مقصد میں بفضل تعالیٰ کامیاب و کامران ہوگا۔

## واسطے معزولی دشمن۔۷

جو کوئی ظالم دشمن کی قید میں ہو اور رہائی کی کوئی امید نظر نہ آتی ہو تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس کے لیے جمعہ کے دن بعد از نماز فجر سر برہنہ بلاتسمیہ و درود پاک کے سورۂ مزمل شریف کو بہ نیت معزولی دشمن انیس بار پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ انشاء اللہ تین جمعہ کے عمل سے وہ دشمن معزول ہوگا اور برباد ہوگا۔

## واسطے ہلاکت ظالم دشمن کے۔۱

اگر کسی کا دشمن بے انتہاء ظالم جابر ہو اور اس نے ناک میں دم کر رکھا ہو تو ایسی حالت میں اس کی ہلاکت کے لیے ذیل کا عمل پراثر ہے۔ مگر یاد رہے کہ ناجائز



نہ کرے ورگرنہ عقوبت الٰہی کا خود ذمہ دار ہوگا۔

اس کے لیے بروز اتوار جنگل میں جاکر زیر درخت جھاؤ چھری سے ایک خط چاروں طرف کھینچے اور اس کے درمیان بیٹھ کر اول درود مدنی ۱۳ بار اور پھر ۴ بار سورۂ مزمل شریف بمعہ بسم اللہ کے پڑھنے اور درمیان پڑھے کے اپنے دشمن کی ہلاکت کا تصور بطور مردہ رکھے۔ انشاء اللہ گیارہ روز کے عمل کے دوران دشمن ہلاک ہوجائے گا اور اس کے ظلم وستم سے مکمل نجات مل جائے گی۔

## والدین کی رضا جوئی کے لیے۔۱

اگر کسی کے والدین اس سے کسی بات پر سخت ناراض ہوجائیں اور راضی نہ ہوتے ہوں تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے چالیس روز تک نماز تہجد کے وقت اٹھے اور باوضو ہوکر بارہ رکعت نماز نفل اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ۴ بار سورۂ مزمل شریف پڑھے اور سلام پھیرنے کے بعد سجدے میں گڑگڑا کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی بدولت اس کے والدین کی ناراضگی ہمیشہ کے لیے دور ہوجائے گی اور وہ پہلے سے بھی زیادہ محبت اور شفقت سے پیش آئیں گے۔

## وبا سے بچاؤ کے لیے۔۳

جس علاقے میں وبائی امراض پھیل رہی ہوں، ان سے بچنے کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر کسی سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے سورۂ مزمل شریف لکھے۔ ساتھ ہی بسم اللہ شریف بھی لکھے۔ پھر اس کاغذ کو اپنے گھر کے بڑے دروازے کے اوپر لٹکادے یا چسپاں کردے۔ اس کے علاوہ ہر روز ۶ مرتبہ سورۂ مزمل شریف پڑھ کر پانی پر دم کرکے گھر کے تمام افراد اس کا پانی بھی استعمال میں لائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی بدولت وہ اور اس کے گھر والے ہر لحاظ

سے اس وبائی مرض سے محفوظ رہیں گی۔

## ہر قسم کے مصائب سے نجات کے لیے۔۶

شدید مصیبت یا ابتلاء سے نجات کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس کے لیے ایک سفید کاغذ پر لفظ قارون لکھے اور ایک کاغذ پر لفظ فرعون لکھے اور تیسرے کاغذ پر لفظ ابلیس لکھے۔ ان تینوں کاغذوں کو کسی بڑے برتن میں رکھ کر اوپر تین لٹر پانی ڈالے اور اس برتن کو چولھے پر رکھ دے اور اس پر ۱۳ مرتبہ آیت اِنَّا اَرْسَلْنَا سے فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا تک پڑھے اور دم کرے انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اس مصیبت و ابتلا سے نجات مل جائے گی۔

## ہر مشکل۔۸ Imp

زندگی میں جب کبھی بھی کوئی سخت مشکل آئے تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید۔

اس کے لیے اکل حلال اختیار کریں۔ حسب توفیق صدقہ و خیرات دیں، پھر بعد از نماز عشاء اول و آخر درود شریف الصوفی ۱۶، ۱۶ مرتبہ اور سورۂ مزمل شریف ۱۱ بار پڑھ کر ذیل کی دعا مانگیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے وہ مشکل حل ہوجائے گی۔ کم از کم اکیس روز تک بلاناغہ دعا کریں۔ دعا یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ يَااَللّٰهُ يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ يَااَللّٰهُ يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ يَااَللّٰهُ يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ يَااَللّٰهُ يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ يَااَللّٰهُ يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ يَااَللّٰهُ يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ يَااَللّٰهُ يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔ ۹ بار پڑھے اور پھر اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے۔

## ہر مشکل کے لیے۔۸

جو کوئی اس بات کا خواہش مند ہو کہ اس کی ناقابل حل مشکل آسان



ہوجائے اور اسے چھٹکارا مل جائے، تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس کے لیے وہ بعد از نماز فجر ۲ بار سورۂ مزمل شریف پڑھے، پھر نماز ظہر کے بعد ۲ بار، نماز عصر کے بعد ۲ بار، نماز مغرب کے بعد ۲ بار اور نماز عشاء کے بعد گیارہ بار سورۂ مزمل شریف پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے عاجزی و انکساری کے ساتھ دعا مانگے۔ انشاء اللہ اس کی مشکل سہل اور آسان تر ہوجائے گی۔ اگر اس عمل کو روزانہ کا معمول بنالے تو کبھی کسی بھی مشکل سے دو چار نہ ہو۔

## ہر مقصد۔۸

ہر جائز مقصد کے حصول کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔ اس مقصد کے لیے رات کو بارہ بجے اٹھے، غسل کرے پھر پاک صاف لباس پہن کر بارہ رکعت نماز نفل تہجد پڑھے، اس کے بعد ۱۱ مرتبہ سورۂ مزمل شریف بمعہ اول آخر درود الصوفی ۱۶، ۱۶ بار پڑھے۔ انشاء اللہ چالیس روز کے عمل سے اس کا ہر مقصد حاصل ہوگا۔ اس عمل کی برکات کو جاری رکھنے کے لیے روزانہ ۲ مرتبہ سورہ مزمل شریف بمعہ اول و آخر درود الصوفی ۱۶، ۱۶ مرتبہ پڑھنا جاری رکھے۔

## ہکلاہٹ کا علاج۔۲

جو کوئی توتلا یا ہکلے پن کا شکار ہوگیا ہو اور کسی بھی طرح اسے آرام نہ آتا ہو تو ذیل کا عمل اس کے لیے بے حد مفید رہتا ہے۔

اس کے لیے وہ ہر روز بعد از نماز عشاء ۵ بار سورۂ مزمل شریف بمعہ اول و آخر درود الصوفی ۱۵، ۱۵ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے، اور اس کا پانی بنا کر پیا کرے۔ انشاء اللہ گیارہ یوم کے اندر اندر اس مرض سے چھٹکارا پاجائے گا اور یہ شکایت ہمیشہ کے لیے ختم ہوجائے گی۔

## ہیروئن چھڑانے کا عمل۔۳

- اگر کوئی شخص نشہ ہیروئن کی لعنت میں مبتلا ہو اور اس سے کسی بھی طریقے

سے چھٹکارا نہ حاصل کرسکتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل کرنے سے وہ اس نشہ سے ہمیشہ کے یے تائب ہوجائے گا اور پھر کبھی بھی اس کی طرف رخ نہیں کرے گا۔

ہفتے میں تین دن پیر، جمعرات اور جمعہ کو بعد از نماز عشاء بہ خلوص نیت سے پانی یا شیرینی پر سورۂ فاتحہ ۱۰ بار، سورۂ اخلاص ۶ بار، سورۂ جمعہ ۵ بار، سورۂ رحمان ۵ بار اور سورۂ مزمل شریف ۶ بار اول و آخر درود مدنی ۱۵، ۱۵ بار پڑھ کر دم کریں اور جب متعلقہ شخص نشے کی حالت سے باہر ہو، اس وقت شیرینی یا پانی کھلا اور پلادیں۔ اس عمل کو نوے دن یا تمیں ہفتے تک مسلسل کرنا ضروری ہے۔

## یادداشت کی درستگی کے لیے۔۶

اگر کسی کی یادداشت میں خرابی پیدا ہوگئی ہو اور وہ بات کو یاد رکھنے کی بجائے بھول جاتا ہو، تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

ہر روز بعد از نماز فجر قبلہ رخ بیٹھ کر سورۂ مزمل شریف ۹ بار اول و آخر درود مدنی ۹، ۹ بار پڑھ کر پانی پر دم کرکے نہار منہ پانی پی لے۔ اس طرح یہ عمل ۱۵ روز تک بلاناغہ کرے۔ اس سے پہلے اس کی یادداشت درست ہوجائے گی اور وہ کبھی بھی کوئی بات بھول نہ پائے گا۔



